یہ ستارے یہ کہکشاں یہ فلک OCTOBER 2017 رہبرِ راہِ زندگانی ہیں!

GOLDEN YEARS 70 سالہ مسلسل اشاعت

آفاقی معلومات کا علمبردار

ماہنامہ روحانی

# آئینہ قسمت ®

لاہور




سیّد الشہداء نمبر





اوجِ عطارد

برجِ میزان کی شخصیت

اکتوبر سے تمام بڑی بک شاپس پر دستیاب ہوگی

ASTROLOGY FOR ALL

بیاد حضرت میراں حسین زنجانی رحمۃ اللہ علیہ پیر بھائی حضرت داتا گنج بخش علی ہجویری رحمۃ اللہ علیہ لاہور

A.B.C سے باقاعدہ منظور شدہ اشاعت

ماہنامہ روحانی آئینہ قسمت ® لاہور

آفاقی علوم کا علمبردار

جلد نمبر 70 | October 2017 | شمارہ نمبر 6

بانی ادارہ منجم اعظم الحاج سیدنا ظر حسین شاہ زنجانی قدس سرہ العزیز

جانشین خاندان زنجانیہ عالیہ

شہزادہ سیّد مصوّر علی شاہ زنجانی

شہزادہ سیّد محمد علی شاہ زنجانی

شہزادہ سیّد محسن علی شاہ زنجانی

بیرون ممالک سالانہ چندہ

مڈل ایسٹ 7000 روپے

انڈیا، ایران، سری لنکا 7000 روپے

یورپ، فارایسٹ 8000 روپے

امریکہ، کینیڈا، آسٹریلیا 9000 روپے

قیمت 70 روپے

سالانہ چندہ 750 روپے

لائف ممبرشپ 9000 روپے

لائف ممبرشپ 1000 ڈالر For 12 Years



| | | | |
|---|---|---|---|
| حمد و نعت منقبت | 3 | رحمکاریہ جفر طلسم المرض معدہ | 29 |
| مظلوم مسلمان اور عالم اسلام | 4 | اسمائے اعظم کے ذریعے ہر مشکل کا | 30 |
| عالمی و سیاسی پیشگوئیاں | 5 | لوحِ شرفِ زحل | 31 |
| نواسہ رسولؐ کی عظیم قربانی | 6 | اہرام شرف مشتری | 32 |
| اعمال شبِ عاشور | 9 | بندش لگانے و کھولنے کے تیر بہدف | 33 |
| اعمال روزِ عاشور | 10 | دربارِ مصطفائی کا روحانی فیض | 36 |
| سلام | 11 | لکی نمبرز کے فارمولے | 38 |
| سلام حسینؑ | 12 | برج میزان کی شخصیت | 40 |
| عاشورہ، شہدائے بنی ہاشم | 13 | طلسماتی الواح برج حمل تا حوت | 46 |
| ادرکنی | 19 | آپکا ماہ اکتوبر کیسا ہوگا؟ | 47 |
| حکمراں زینبؑ | 20 | لوحِ مصطفائی | 54 |
| کربلا کعبہ صاحب نظراں آج بھی | 21 | سوتو شہ اصحاب کہف | 55 |
| لوحِ محفوظ | 26 | سوال و جواب | 56 |
| اقوالِ امام حسینؑ | 27 | فہرست کتب | 57 |



چیف ایڈیٹر ◄ شہزادہ سید انتظار حسین شاہ زنجانی

گروپ ایڈیٹر ◄ شہزادہ سید محمد علی زنجانی

آئینہ قسمت | زنجانی جنتری | ماہنامہ جنتری | البیرونی تقویم

ایڈیٹر ◄ شہزادہ سیّد مصوّر علی شاہ زنجانی

سب ایڈیٹر ◄ شہزادہ حافظ سید محسن علی زنجانی





کاشانہ زنجانی 125۔ڈی، گلبرگ 2

بلمقابل یونین کونسل حضرت میراں حسین زنجانی روڈ نزد مون مارکیٹ لاہور 54660

Ph: 042-35752277 - 35872277

Mobile: 0300-9483758

کاشانہ زنجانی 19-A، جی ٹی روڈ (جہلم روڈ)، بالمقابل کالج کلب آرمی ہاؤس، عقب پی ایس او پٹرول پمپ راولپنڈی

PH: 051-8732742

051-8732764

کاشانہ زنجانی نزد انصار برنی ٹرسٹ و ہمدرد دواخانہ آرام باغ روڈ، کراچی-74200

Ph: 021-32217544


بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

نَادِ عَلِيًّا مَظْهَرَ الْعَجَائِبِ تَجِدْهُ عَوْنًا لَكَ فِي

النَّوَائِبِ كُلُّ هَمٍّ وَغَمٍّ سَيَنْجَلِي بِعَظَمَتِكَ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ

وَبِنُبُوَّتِكَ يَا مُحَمَّدُ يَا مُحَمَّدُ يَا مُحَمَّدُ وَبِوَلَايَتِكَ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ يَا عَلِيُّ




سید انتظار حسین زنجانی ایڈیٹر/ پبلشر نے حیدری پریس ریلوے روڈ، لاہور سے چھپوا کر کاشانہ زنجانی 125-D گلبرگ 2 لاہور سے شائع کیا

# حمد

شاعر فصیح حق ربانی

"چاند سورج کو روشنی بخشی"
پھولوں کلیوں کو تازگی بخشی
ذرے ذرے کو زندگی بخشی
اپنے ہونے کی آگہی بخشی
جس کو نعمت حیات سی بخشی
اس کو لذت ممات کی بخشی
اپنے بندوں کو بندگی بخشی
نورِ ایماں کی سرخوشی بخشی
زہد و تقویٰ پہ برتری بخشی
ورنہ سب کو برابری بخشی
چار شعروں پہ شاد ہوں کہ فصیحؔ
رب نے توفیق حمد کی بخشی

# نعت

رشید ملنگی

مدینہ مدینہ مدینہ ہے کافی
یہی رب سے ملنے کا زینہ ہے کافی
مدینہ تو ہے رحمتوں کا خزینہ
ہمارے لیے یہ خزینہ ہے کافی
الٰہی مجھے بھی دِکھا دے مدینہ
وہاں چند لمحوں کا جینا ہے کافی
جو مِل جائے نعلین رکھنے کا سر پہ
تو سر کے لیے یہ قرینہ ہے کافی
اگر وہ نگاہِ کرم سے پِلا دیں
تو پھر زندگی بھر وہ پینا ہے کافی
رشیدؔ ملنگی جو سچ پوچھیے تو
مہکنے کو اُن کا پسینہ ہے کافی



# منقبت

مظہر بھوپالی

کھلے ہیں پھول اور چٹکی کلی ہے
نبی کی گود میں ان کا وصی ہے
علی کا تذکرہ ہے ہر زباں پر
ہوا بھی آج اِٹھلا کر چلی ہے
پڑھو صلے علیٰ مل کر عزیزو
حرم میں آج میلاد علی ہے
ولائت جس کو کعبے سے ملی ہے
کہا حق نے یہی میرا ولی ہے
ولادت کے لیے مخصوص کب تھا
شرف یہ دیکھ کر دنیا جلی ہے
خزاں کا دور چھٹنے کو ہے مظہر
نسیم صبح یہ کہہ کر چلی ہے




# مظلوم مسلمان اور عالم اسلام

**میانمار میں مسلم نسل کشی کے خلاف ایران نے آواز بلند کی اور یو این کو قدم نا اٹھانے کی صورت میں خود کاروائی کا اعلان کر دیا پر سعودیہ خاموش رہا؟**

حالیہ مہینوں میں سوشل میڈیا پر برما (میانمار) کے مسلمانوں کی مظلومیت پر جو کچھ دکھایا گیا اسے دیکھ کر رونگٹے کانپ جاتے ہیں۔ محرم 61ء میں سانحہ کربلا کے مناظر تب تو کسی نے دیکھے نہ تھے۔ ایام محرم ہم ذاکرین، علماء اکرام سے کربلا پر نواسہ رسول سیّد الشہداء امام اعلیٰ مقام حسینؑ ابن علیؑ اور انکے خاندان عزیز و اقرباء دوستوں پر جو ظلم کیا گیا آج آپ اس کی منظر کشی کی جھلک برما، کشمیر، فلسطین، شام میں دیکھ رہے ہیں۔

**فرمانِ رسولؐ ہے:۔** حسین علیہ السلام منی و انا من الحسین علیہ السلام ترجمہ:۔ حسینؑ مجھ سے ہے اور میں حسینؑ سے ہوں۔

قرآن نے اس قربانی کو ذبح عظیم قرار دیا ہے۔ تب اسلام نیا نیا آیا تھا اور اب تو ڈیڑھ ہزار سال گذر جانے پر دنیا میں مسلمانوں کی کل آبادی 7 ارب میں سے کم از کم اڑھائی $2\frac{1}{2}$ ارب ہے۔ ان مظلوم مسلمانوں کے خلاف 57 اسلامی ممالک کا عمل ملاحظہ فرمائیں۔

☆ فلسطین کے مسئلے پر ایران نے آواز اٹھانے کے ساتھ اقدام بھی کیئے اور سعودیہ خاموش رہا۔ ☆ یمن کے مسئلے پر ایران چلایا اور سعودیہ بیگناہ یمنی مسلمانوں کا خون بہاتا رہا۔ ☆ بحرین کے مسئلے پر ایران چلایا اور سعودیہ بیگناہ بحرینی مسلمانوں کے خون بہاتا رہا۔ ☆ نائیجیریا کے مسئلے پر ایران نے آواز بلند کی دنیا کو متوجہ کیا پر سعودیہ نائیجیریا کے ظالم حکمران کہ خلاف کچھ نا بولا اور ملاقاتیں کرتا رہا۔ ☆ افغانستان میں امریکی مداخلت پر ایران چلایا پر سعودی عریبیہ چپ رہا اور حمایت کی۔ ☆ عراق میں امریکی اور داعش کہ خلاف ایران میدان میں آ گیا پر سعودیہ خاموش رہا۔ ☆ شام میں داعش و اسرائیل اور امریکی مداخلت کے خلاف ایران میدان میں آ گیا پر سعودیہ امریکا و داعش کی حمایت و مدد کرتا رہا۔ ☆ میانمار میں مسلم نسل کشی کہ خلاف ایران نے آواز بلند کی اور یو این کو قدم نا اٹھانے کی صورت میں خود کاروائی کا اعلان کر دیا پر سعودیہ خاموش رہا۔ ☆ پاکستان کو امریکی دھمکیوں کے بعد ایران نے امریکا کو کھری سنا دیں پر سعودیہ خاموش رہا۔ ☆ کشمیر کے معالے پر ایران نے دنیا کو دوٹوک پیغام دیا پر سعودیہ خاموش رہا۔ ☆ مصر میں بیرونی مداخلت پر ایران نے مخالفت کی اور سعودیہ حمایتی اور مدد کرتا رہا۔ ان سب کہ علاوہ اور بھی مسائل ہیں جن پر ایران واضع طور پر سامنے آیا اور سعودیہ خاموشی کے ساتھ اندر سے دشمن کی حمایت و مدد بھی کرتا رہا! ☆ اب لوگوں کو سوچنا چاہیے اُمت مسلمہ کا خیر خواہ کون ہے اور کس کو مسلم دنیا کا لیڈر بننے کا حق ہے۔ ☆ کیا سعودیہ والوں کا صرف یہی کام ہے کہ مسلمانوں کے لیئے دن بہ دن حج کو مہنگا کیا جائے 5 لاکھ فی آدمی تک پہنچا کر مسلمانوں کی آس و آرزو کو مشکل کیا جائے یا جہادی دہشتگرد تنظیمیں بنا کر اسلامی ممالک کا چین و سکون چھین لیا جائے؟ آخر میں علامہ اقبالؒ کا شعر ہدیہ ہے۔

**تہران ہو گر عالمِ مشرق کا جنیوا شائد کرہِ ارض کی تقدیر بدل جائے**

# عالمی و سیاسی پیشگوئیاں اکتوبر 2017ء




محرم الحرم میں دہشت گردی کے واقعات میں اضافہ کا خدشہ دیگر سیاسی حادثات بھی بعید از قیاس نہیں جس سے ملک اور قوم کو نقصانات کا سامنا کرنا پڑے کرنسی کی قدر کم ہو سٹاک مارکیٹ میں بحرانی کیفیت وزرائے داخلہ کو چوکنا رہنا ہوگا، وزارت خارجہ میں تبدیلی سے عالمی سطح پر ملک کا وقار بلند کرے

**زائچہ نیو مون:** ۔آسمانی کونسل پر نیومون بارہویں نحس گھر ہونا اندرون ملک عوام اور خواص کیلئے بدقسمتی لانے جیسے واقعات رونما ہونے کے خدشات بڑھ جاتے ہیں۔ سیاسی حکومت خصوصاً وزیر داخلہ ملکی دفاع اداروں کو چوکنا رہنا ہوگا۔ بارہواں گھر مذہبی مقامات ہسپتالوں جیل خانہ جات خفیہ دشمن سیاسی و مذہبی تنظیمیں جرائم فراڈ حکومت کے اعلیٰ افراد کے پیغامات کا افشاں ہونا۔ اندرون ملک مزید بے چینی بڑھے بعض اہم اعلیٰ افراد کے سیکنڈل منظر عام پر آئیں۔ حکومت کے خلاف افواہیں سیاسی تخت یا تختہ کر سکتی ہیں۔ خفیہ قوتیں متحرک رہیں گی۔ گیارہویں پارلیمنٹ کا ستارہ شمس بارہویں نحس گھر جبکہ یہاں مریخ عطارد زہرہ کا اجتماع پارلیمنٹ سینٹ کی سرگرمیوں میں اضافہ مریخ کی یہاں موجودگی پارلیمانی حلقوں کو درہم برہم کرنے سیاسی غیر سیاسی جھگڑے تنازعے ممبران کے بارے میں ناخوشگوار واقعات اور بحث مباحثے پارلیمانی حلقوں میں سراسیمگی بے چینی پھیلے بعض ممبران میں پارٹی قوانین کی خلاف ورزی کرتے ہوئے پارٹی تبدیل کرنے کا عمل جاری ہوسکتا ہے۔ مندرجہ بالا سب خرابیوں کے باوجود طالع میں سعد اکبر ستارہ مشتری کا قیام نیک فال ہوگا۔ زراعت فصلوں باغات کے حالات بہتر ہوں سی پیک منصوبے پر کام کی رفتار تیزی سے جاری رہے تجارت اور کاروبار کے حالات میں ٹھہراؤ بہتری کے آثار ہونے لگیں سٹاک مارکیٹ اور ملکی کرنسی میں عارضی بہتری آئے۔

**زائچہ فل مون:** ۔آسمانی کونسل پر طالع کا حاکم شمس ملکی معیشت عطارد یہاں شرف یافتہ تاہم غروب جبکہ مقابل قمر آٹھویں ہونے سے ملکی معیشت کو بہتر بنانے کیلئے حکمران اور ملکی ماہرین معیشت اپنی بہترین کاوشیں ضرور کریں۔ شرف یافتہ غروب عطارد کا اپنے ملکی معیشت کے گھر میں ہونا ملک کے خزانے پر اخراجات کا بوجھ اور عوام پر خفیہ غیر متوقع ٹیکس لگائے جائیں جس کے نتیجہ میں سٹاک اور شیئر مارکیٹ میں اُتار چڑھاؤ ملکی کرنسی کا ڈالر کے مقابلے میں اچانک گرنے سے مہنگائی اور غیر یقینی سیاسی صورتحال بعض مزید سیاستدان اور سربراہ مملکت کے خلاف بھی ریفرنس اعلیٰ عدالتوں میں پیش کئے جائیں میڈیا پر بریکنگ نیوز اور تبدیلی نظام اور عبوری حکومت بنائے جانے کیلئے زور دیا جائے۔ ردالفساد مشن کو دہشت گردوں کے خلاف متعدد کامیابیاں ملیں۔

**قمر در عقرب**

اس نحس وقت کی ابتداء 20 اکتوبر 06 بجکر 40 منٹ، خاتمہ 23 اکتوبر 16 بجکر 56 منٹ تک رہے گی۔
اس دوران آئمہ معصومینؑ کے نزدیک کوئی بھی نیا کام شادی بیاہ نئے کام کا آغاز کرنا بے برکتی کا باعث بنتا ہے۔

# نواسۂ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی عظیم قربانی

پروفیسر حسن عسکری کاظمی

خانوادۂ رسالت مآبؐ کی فضیلت کا بیان مقصود ہو تو اتنا کہہ دینا ہی کافی ہے کہ ''ہر فرد یہاں ایک ہی سانچے میں ڈھلا ہے'' حضور نبی اکرم حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم سے نسبی رشتے میں منسلک ہستیوں میں سیّدہ فاطمہ زہرؑا ان کے شوہر نامدار حضرت علیؑ اور حسنینؑ شریفین کو یہ فضیلت حاصل ہے کہ بنی نجران سے مباہلہ میں یہی افراد اس معیار پر پورا اُترے کہ صداقتِ حق کی خاطر ان سے بہتر اور برتر کوئی اور دوسرا ہوتا تو اسے بھی حضور صلعم اپنے ہمراہ لے کر جاتے جب کہ ان کے علاوہ دوسروں کو ہمراہ لے جانے کی گنجائش بظاہر موجود تھی۔

اللہ تعالیٰ نے ان تمام ہستیوں کو ہر قسم کے رجس سے دُور رکھا اور ان کو ایسا پاک و پاکیزہ بنا دیا کہ جیسا پاک و پاکیزہ بنانے کا حق تھا، اہلِ بیتؑ نبوت کا مقام و مرتبہ سمجھنے کیلئے قرآن وحدیث کا مطالعہ ضروری ہے مگر حضور نبیؐ پاک کی معرفت کے بغیر ان تمام نفوسِ قدسیہ کے مقام و مرتبہ کی تفہیم ممکن نہیں۔ جنابِ سیّدہ طاہرہ سلام اللہ علیہا کو بضعۃ' منی فرمایا گیا، گویا آپ پارۂ محبوبِ حق ہیں جو صفات واوصاف حضور نبی کریم صلعم کی ذات میں بدرجۂ اتم موجود ہیں وہی صفات واوصاف جنابِ فاطمہؑ کی ذات میں در آئے' اسی طرح حضرت علیؑ کا وجودِ مسعود قرآن کی رو سے نفسِ رسولؐ ہے جس پر آیۂ مباہلہ دلیل ہے، اسی لحاظ سے حدیث میں علیؑ کا گوشت۔۔ نبی کا گوشت۔۔ علیؑ سے محبت۔۔ نبیؐ سے محبت۔۔ علیؑ سے جنگ۔۔ نبیؐ سے جنگ۔۔ علیؑ دروازۂ شہرِ علمِ نبوت اور



جس کا رسولؐ مولا ہے۔۔ اس کا علیؑ مولا ہے۔ تاریخ کے آئینے میں علیؑ سے محبت کرنے والوں نے علیؑ کا ساتھ دیا اور علیؑ سے جنگ کرنے والوں نے مرکز گریز قوت کا ساتھ دیا، علیؑ سے پیچیدہ سوال کرنے والوں نے دیکھا کہ تاجدِ علم نظر رکھنے والے صرف علیؑ ہیں جو زمین سے بڑھ کر آسمانوں کے راستے اس طرح جانتے ہیں جیسے کوئی شخص اپنے ہاتھ کی اُنگلیوں کو صبح وشام دیکھتا ہے، اسی طرح عہد نبوت میں حسنینؑ شریفین کو یہ اعزاز ملا کہ دوشِ مصطفیٰؐ پر سوار ہیں، سطحی نظر رکھنے والے نے سمجھا کہ سواری خوب ہے لیکن خانوادۂ رسالت کے ان دو شہسواروں کا تعارف اس طرح پیش کیا گیا کہ یہ جوانانِ جنت کے سردار ہیں، بچپن میں ان کے لباس جنت سے آئے، ان کی نشست وبرخاست اسوۂ رسولِ مقبول صلعم کی آئینہ دار ہے، اگر صلحِ حدیبیہ ہوئی تو صلحِ حسنؑ بھی ہوئی، اگر معرکۂ خیبر و خندق ہوا تو کربلا بھی برپا ہوئی۔ گویا ان کا ہر عمل معنوی اعتبار سے حضور نبی اکرمؐ کے عمل کی پیروی سے عبارت ہے جس طرح حضورؐ نے مخالف قوت کی معاہدہ شکنی کے بعد اقدام کیا اسی

طرح میدانِ کربلا میں بیعت کے طلب گار کے ہاتھ میں ہاتھ دینے کی بجائے اسلام کی بقا کی خاطر جانوں کا نذرانہ پیش کرنے کا عزم پیشِ نظر رکھا گیا۔ کربلا میں دریا پر پہرہ بٹھانا صرف عہدِ یزیدی کا سیاہ کارنامہ نہیں بلکہ اس سے پہلے بھی جنگِ صفین میں دریائے فرات پر پہرے بٹھائے گئے، اسی ذہنیت کا مظاہرہ قابلِ مذمت قرار پاتا ہے جب انسانیت سے گری ہوئی حرکت کا ارتکاب کرنا عادت بن جائے تو اس کے خلاف صدائے احتجاج بلند نہ کرنا بے ضمیری نہیں تو اور کیا ہے۔

امام حسین علیہ السلام پروردۂ آغوشِ رسالت، اشجع الناس حضرت علیؑ کے فرزند و دلبند اور مخدومۂ کونین حضرت فاطمہؑ زہرا کے لختِ جگر کربلا کے امتحان میں اسی طرح کامیاب و کامران ہوئے جس طرح ان کے جدِ امجد حضرت ابراہیم علیہ السلام نے اپنے خواب کو حقیقت بنانے کیلئے عالمِ انسانیت کا سر بلند کر دیا کہ اپنے خالق و معبود کی خوشنودی حاصل کرنے کیلئے اپنے بیٹے حضرت اسماعیل علیہ السلام کی گردن پر چھری پھیر دی۔ اللہ تعالیٰ نے اُن کی قربانی کو ذبحِ عظیم میں بدل دیا، اسی عظیم قربانی کو سرزمینِ کربلا میں امام عالی مقام نے اس طرح پیش کیا کہ آیۂ ذبحِ عظیم کی عملی تفسیر اپنے خون سے تحریر فرمائی اور اپنے ہاتھوں سے جواں سال بیٹے کے سینے سے برچھی کا پھل نکالا، اپنے بھتیجے قاسم ابن حسنؑ کی لاش کے ٹکڑے چادر میں جمع کیے اور اپنے شیر خوار معصوم علی اصغر کی نازک گردن سے رِستے ہوئے خون سے اپنی ریشِ مبارک کو خضاب کیا، بہتّر افراد کی قربانی کے بعد نواسۂ رسول حضرت امام حسین علیہ السلام جس دھج سے مقتل کی سمت گئے ان کا وہ لمحۂ زندگی آج بھی اسی طرح تروتازہ ہے، آپ کے جسمِ مبارک پر زخموں کا لباس اور کٹے پھٹے ہونٹوں پر نانا کی اُمت کیلئے مغفرت کی دُعائیں، سر پر سورج کا شامیانہ اور زمین پر بکھری ہوئی لاشیں، تین دن کی بھوک پیاس سے نڈھال مگر ثباتِ قدمی کا یہ عالم کہ




اپنے مقصدِ حیات میں کامیابی کی بدولت نفسِ مطمئن اور رضائے حق کے حصول پر شاداں قدم بہ قدم موت کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر جامِ بقا پینے کی خاطر گرم ریت پر سجدۂ شکر میں سر جھکایا کہ بدنہاد قاتل نے سر تن سے جدا کر کے قامتِ نیزہ پر بلند کر دیا گویا یہ بلندی اعلانِ حق کی خاطر نوک سناں پر جا کر آیاتِ قرآنی کی تلاوت کا اعزاز پانے کی خاطر ضروری تھی، شاعرِ مشرق نے اسی منظر کو پیشِ نظر رکھ کر بجا طور پر فرمایا کہ

یہ راز کسی کو نہیں معلوم کہ مومن
قاری نظر آتا ہے حقیقت میں ہے قرآن

حرفِ حق بلند کرنے کا یہی انداز یزیدیت کے سینے میں تیر بن کر ترازو بنا رہا۔ کربلا سے کوفہ اور کوفے سے شام تک امام عالی مقام اور ان کے جاں نثاروں کے سروں کو نیزے کی انی پر اور حضور نبیؐ پاک کے خاندان کی عصمت مآب بیبیوں کو بے مقنع و چادر اور بے کجاوہ اونٹوں کی پشت پر میلوں کی مسافت کا سفر طے کرنا پڑا، بظاہر یزیدی لشکر اپنی فتح کا اعلان کرتا ہوا قریہ قریہ، گاؤں گاؤں بستی بستی اور شہر شہر گھومتا رہا لیکن یہی اعلان یزید کے مکروہ عزائم کو بے نقاب کرنے کا سبب بنا اور یوں!

"قتلِ حسینؑ اصل میں مرگِ یزید ہے۔"

اور امام عالی مقام کا یہ اقدامِ جہاد یزید کے ناپاک ارادوں کو

خاک میں ملانے کا تاریخ ساز واقعہ بن کر ابدیت سے ہمکنار ہوا۔

دین اسلام کی حقانیت سے بے بہرہ اموی حکمران یہ سمجھتا تھا کہ ملوکیت قائم ہونے کی صورت میں مسلم عوام مصلحت کے پیشِ نظر خاموش ہو جائیں گے یا وہ عافیت کوش بن کر اس کے ہر اقدام کے حق میں اپنی رضامندی کا اظہار کرنے پر مجبور ہوں گے۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ عوام حکمران کے سامنے اپنی زبان نہیں کھولتے اور حکمران کو عوام سے زیادہ اہل الرائے، باشعور اور حق شناس افراد سے دھڑکا لگا رہتا ہے۔ یہی وجہ ہے کہ وہ ان کو اپنا ہمنوا بنانے کی خاطر ایڑی چوٹی کا زور صرف کر دیتے ہیں۔

کتابوں میں یہی بات کہی گئی کہ خانوادۂ رسالت مآبؐ کے عظیم فرزند سے بیعت طلب کرنا ضروری ہے، چنانچہ اس نام نہاد خلیفہ نے برسراقتدار آتے ہی امامِ عالی مقام اور ان کے علاوہ بزرگ صحابہ کرام کے بیٹوں سے بیعت لینے کا اہتمام کیا، اس کڑی آزمائش میں استقامت دکھانا آسان نہ تھا، خانۂ کعبہ میں پناہ لینا بھی کام نہ آیا مگر امام حسین علیہ السلام وہ فردِ منفرد ہیں جو کمالِ حکمت کے ساتھ خون خرابے سے بچنے اور فساد کی بھڑکتی آگ بجھانے کی تدبیر کرتے صحراؤں کا سفر اختیار کرتے اور ایامِ حج میں عمرہ ادا کر کے اپنا احرام کھولتے ہوئے ایک ایسی منزل کی جانب روانہ ہوئے جس کی بشارت بہت پہلے آپ کو مل چکی تھی۔ شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی کی ''سر الشہادتین'' میں اس کی تفصیل موجود ہے کہ حضور نبی پاک صلعم کو امام حسین علیہ السلام کی ولادت کے بعد یہ خبر جبرئیل امین نے دی کو آپ کا یہ نواسہ سرزمینِ عراق

شاہ عبدالعزیز محدث دہلوی کی ''سر الشہادتین'' میں اس کی تفصیل

دینِ اسلام کی بقا اسی صورت میں ہوگی کہ اس کی رگوں میں خونِ حسینؑ کی بدولت، زندگی کی حرارت قائم رہے گی، جس طرح حضرت ابراہیم علیہ السلام کی قربانی کی یاد ہمیشہ تازہ رہے گی اسی طرح نواسۂ رسول کی عظیم قربانی کو ہمیشہ یاد رکھا جائے گا اور معنیٔ ذبحِ عظیم کو قیامت تک خراجِ عقیدت پیش کیا جاتا رہے گا۔ امام عالی مقام نے وہ کارنامہ سرانجام دیا کہ اللہ تعالیٰ کی وحدانیت، تمام انبیاء کرام کی محنت خصوصاً حضور نبی اکرم صلعم اور ان کے وفا پرور اور جان نثار ساتھیوں کی شبانہ روز جدوجہد، تاریخی معرکوں اور اسلامی تعلیمات کی عملی تفسیروں کو حیات جاودانی عطا کی، جادۂ حق پر امام عالی مقام کے قدموں کے نشان اس حقیقت کی شہادت دے رہے ہیں کہ آپ کے خون سے اسم محمدؐ کو نئی زندگی ملی، بقول حضرت معین الدین چشتیؒ۔

سر داد نہ داد دست در دستِ یزید
حقا کہ بنائے لا الہ ہست حسینؑ

امامِ عالی مقام کی یاد کو تازہ رکھنا اور ان کے اسوۂ حسنہ پر ثابت قدمی سے آگے بڑھنا قوتِ باطل کو سرنگوں کرنے کے مترادف ہے۔ ہماری نجاتِ اخروی اسی میں ہے کہ ہم کربلا کی جانب سے آنے والے پیغامِ حق کو سمجھنے کا حوصلہ پیدا کریں، قلت اور کثرت بے سروسامانی اور سرمایہ جیسے الفاظ کو وہی معانی پہنائیں جو امام عالی مقام کے پیش نگاہ تھے نقش الا اللہ رقم کرنے کیلئے خون کی ارزانی چاہئے اور استعماریت اور یزیدیت کے تابوت میں آخری کیل گاڑنے کیلئے قوتِ ایمانی کی ضرورت ہے۔

نقش الا اللہ بر صحرا نوشت
سطرِ عنوانِ نجات ما نوشت

**ہزار سجدے زمینِ حرم پہ ہوں لیکن**
**حاصل رُوحِ عبادت نہیں تو کچھ بھی نہیں**
**بتا دیا ہے نبی پاکؐ کے طویل سجدے نے**
**حُسینؑ تجھ سے محبت نہیں تو کچھ بھی نہیں**

# اعمالِ شب عاشور

نوائے صالحین

از تحریر: سلطان محمود

☆ امام جعفر صادقؑ کا ارشاد ہے کہ جو شخص شب عاشور گریہ وزاری کیساتھ شب بیداری کرے اور عبادت الٰہی میں مشغول رہے تو وہ بروز قیامت شہدائے کربلا کی طرح اپنے خون میں آلودہ محشور ہوگا

☆ روایت میں ہے کہ اس رات میں کی گئی عبادت ستر سال کی عبادت کے برابر ہے۔

☆ اس رات ذکرِ الٰہی وقرآن مجید کی تلاوت کرنا مغفرت وبخشش کا موجب ہے۔

☆ کتاب مصباح کفعمیؒ میں حضرت امام زین العابدین علیہ السّلام سے منقول ہے کہ جو کوئی شبِ عاشور (اور روزِ عاشور) چار رکعت نماز دو دو رکعت کر کے پڑھے گا تو اسکے پچاس سال کے گناہانِ صغیرہ وکبیرہ بخشے جائیں گے ہر رکعت میں سورۂ الحمد کے بعد پچاس مرتبہ سورۂ توحید پڑھے۔

☆ نماز کے بعد درج ذیل تسبیحات مع ذکر اور استغفار ستر مرتبہ پڑھے۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ○ سُبۡحَانَ اللّٰہِ وَالۡحَمۡدُ لِلّٰہِ وَلَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکۡبَرُ

اللہ کے نام سے جو رحمٰن ورحیم ہے پاک ہے اللہ اور حمد اللہ ہی کے لئے ہیں اور نہیں کوئی معبود سوائے اللہ کے اور اللہ بزرگ تر ہے

وَلَاحَوۡلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الۡعَلِیِّ الۡعَظِیۡمِ اَسۡتَغۡفِرُ اللّٰہَ رَبِّیۡ وَاَتُوۡبُ اِلَیۡہِ

اور نہیں کوئی حرکت وقوت ماسوائے اللہ بلند برتر صاحب عظمت کے میں مغفرت چاہتا ہوں اپنے رب اللہ سے اور اس کے حضور توبہ کرتا ہوں

☆ اس رات شب بیداری کے ساتھ درجِ ذیل کلمات کا پڑھنا اجرِ عظیم اور خوشنودئ امامِ مظلومؑ کا موجب ہے

یَا لَیۡتَنِیۡ کُنۡتُ مَعَکُمۡ فَاَفُوۡزَ مَعَکُمۡ فَوۡزًا عَظِیۡمًا اے کاش میں آپ کے ساتھ ہوتا میں بھی کامیاب ہوتا بہت زیادہ کامیاب

☆ اس رات امام حسین علیہ السّلام اور شہدائے کربلا کے قاتلوں پر اس طرح لعنت بھیجے۔

اَللّٰھُمَّ الۡعَنۡ قَتَلَۃَ الۡحُسَیۡنِ وَاَصۡحَابِہٖ۔ اے اللہ امام حسینؑ اور انکے اصحاب کے قاتلوں پر لعنت بھیج

**فضیلت زیارت:** حضرت امام جعفر صادقؑ کا ارشاد ہے کہ جو شخص شب عاشور (اور روزِ عاشور) زیارت امام حسینؑ بجالائے تو ایسا ہے کہ گویا وہ آپ کی نصرت میں آپ کے سامنے شہید ہوا ہو۔

**طریقہ:** آستین کو کہنیوں تک اُلٹ کر سر ننگے گریبان کھول کر زیر آسمان با چشم گریہ کربلا کی طرف انگلی سے اشارہ کر کے یہ درج ذیل مختصر زیارت یا زیارتِ وارث جو صفحہ (۱۷۸) پر درج ہے پڑھے زیارت کے بعد دو رکعت نماز بجالائے۔

## مختصر زیارت امام حسینؑ

اَلسَّلَامُ عَلَیۡکَ یَا اَبَا عَبۡدِ اللّٰہِ اَلسَّلَامُ عَلَیۡکَ یَا بۡنَ رَسُوۡلِ اللّٰہِ اَلسَّلَامُ عَلَیۡکَ یَا بۡنَ اَمِیۡرِ الۡمُؤۡمِنِیۡنَ اَلسَّلَامُ عَلَیۡکَ یَا بۡنَ فَاطِمَۃَ الزَّھۡرَآءِ اَلسَّلَامُ عَلَیۡکُمۡ وَرَحۡمَۃُ اللّٰہِ وَبَرَکَاتُہٗ

☆ روزِ عاشور امام حسینؑ اور ان کے اصحاب کی شہادت کا دن ہے یہ دن مومنین کیلئے حزن و ملال کا دن ہے اس دن جو دنیاوی کام کیا جائے اس میں برکت نہ ہوگی۔اس روز عزادار بغیر روزہ کی نیت سے فاقہ کریں اور بعد عصر فاقہ شکنی کریں آستین الٹ دیں گریبان چاک رکھیں غم امام حسینؑ میں رونا سنت رسول اکرم صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم ہے جو کوئی اس روز گریہ و بکا میں مصروف رہے گا بروز قیامت اسے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شفاعت نصیب ہوگی۔حضرت امام رضاؑ نے فرمایا کہ جو شخص روزِ عاشور کو مصیبت و غم کا دن قرار دے گا تو اللہ تعالیٰ بروز قیامت اس کے لئے خوشی کا دن قرار دیگا۔

☆ روایت میں ہے کہ اگر کوئی شخص آج کے دن لوگوں کو پانی پلاتا رہے تو اس شخص کی مانند ہوگا جس نے حضرت امام حسینؑ کے لشکر کو پانی پلایا اور آپ کے ساتھ کربلا میں موجود رہا ہو۔

☆ کتاب مصباح میں حضرت امام زین العابدین علیہ السّلام سے منقول ہے کہ جو کوئی روزِ عاشور چار رکعت نماز دو دو رکعت کر کے پڑھے گا تو اسکے پچاس سال کے گناہانِ صغیرہ و کبیرہ بخشے جائیں گے ہر رکعت میں سورۂ الحمد کے بعد پچاس مرتبہ سورۂ توحید پڑھے۔

☆ حضرت امام جعفر صادقؑ نے فرمایا کہ اگر کوئی روز عاشور ہزار مرتبہ سورۂ توحید پڑھے گا تو اللہ تعالیٰ ایسے شخص پر نظر رحمت فرمائیگا حضرت امام جعفر صادقؑ سے منقول ہے کہ جو شخص بروزِ عاشور حضرت امام حسینؑ کے قاتلوں پر ہزار مرتبہ اس طرح لعنت کرے گا تو اسے اجرِ عظیم نصیب ہوگا۔

**اَللّٰهُمَّ الْعَنْ قَتَلَةَ الْحُسَيْنِ وَ اَصْحَابِهٖ۔** اے اللہ امام حسینؑ اور انکے اصحاب کے قاتلوں پر لعنت بھیج

**خاص عمل:** حضرت امام حسینؑ کی طرح عزادار بھی بوقت لاشِ علی اصغرؑ خیمہ لے جانے کی نیت سے جس طرح امام مظلوم نے چند قدم آگے بڑھتے اور چند قدم پیچھے ہٹتے پڑھا تھا یہ نوحہ پڑھے

**اِنَّا لِلّٰهِ وَ اِنَّا اِلَيْهِ رَاجِعُوْنَ رِضًا بِقَضَائِهٖ وَ تَسْلِيْمًا لِاَمْرِهٖ**

بیشک ہم اللہ کیلئے ہیں اور ہم اسی کی طرف لوٹنے والے ہیں ہم راضی ہیں اس کی قضا پر اور تسلیم شدہ ہیں اسکے امر پر

☆ روزِ عاشور بوقت زوال آفتاب زیر آسمان سو مرتبہ **اَللّٰهُ اَكْبَرُ** پڑھنا سال بھر کی سلامتی کا موجب ہے

☆ اس دن زیارتِ وارث زیارتِ عاشور اور دعائے علقمہ کا پڑھنا انصارانِ امام میں سے ہونے کا سبب ہے

**زیارت امام حسینؑ:** بروز عاشور عزادار سر اور پاؤں ننگے آستین الٹ کر اور گریبان چاک کر کے زیر آسمان مختصر زیارتِ امام حسینؑ جو صفحہ (۲۴۳) پر یا زیارتِ وارث جو صفحہ (۱۷۸) پر درج ہے پڑھے

**سلامتیٔ سال کیلئے:** اپنی سال بھر کی سلامتی کیلئے یہ دُعا عاشورہ کے دن (بعد عصر) دس مرتبہ پڑھے

**اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ بِحَقِّ الْحُسَيْنِ وَ جَدِّهٖ وَ اَبِيْهِ وَ اُمِّهٖ وَ اَخِيْهِ فَرِّجْ عَنِّیْ مَا اَنَا فِيْهِ**

اے اللہ میں تجھ سے حسینؑ انکے نانا انکے والد انکی والدہ اور انکے بھائی کے حق کا واسطہ دے کر سوال کرتا ہوں کہ میں جس مشکل میں ہوں اس سے مجھے نجات دے




لب فرات جو پیاسا دکھائی دیتا ہے
وہ اپنی ذات میں دریا دکھائی دیتا ہے

غضب کا سرخ ہے کرب و بلا کا صحرا بھی
جہاں سے خون اُبلتا دکھائی دیتا ہے

جو لے کے سینے پہ نکلوں غمِ حسینؑ کا داغ
تو رات میں بھی اُجالا دکھائی دیتا ہے

جو دِل میں رکھتا ہے آلِ نبیؐ سے بغض و عناد
زمانے بھر میں وہ رسوا دکھائی دیتا ہے

حصارِ جبر میں کہتا ہے جو حسینؑ حسینؑ
وہ شخص ہی مجھے اچھا دکھائی دیتا ہے

جو دِل میں رکھتا نہیں ہے غمِ حسینؑ کا عکس
وہ آئینہ مجھے دھندلا دکھائی دیتا ہے

مقامِ آلِ محمدؐ سمجھ سکیں گے وہ کیا
جنہیں رسولؐ بھی خود سا دکھائی دیتا ہے

سنے حسینؑ کا نام اور جو بگڑ جائے
یزید ہی کا وہ چہرہ دکھائی دیتا ہے

نظر میں عظمتِ عباسؑ گھوم جاتی ہے
جہاں علم کا پھریرا دکھائی دیتا ہے

اگرچہ گزری ہیں صدیاں رضا جہاں میں مگر
حسینؑ آج بھی پیاسا دکھائی دیتا ہے




کوئی سمجھ سکا نہ سیاست حسینؑ کی
اِک رازِ ایزدی ہے شہادت حسینؑ کی

اکبرؑ کے بعد کہہ گئے اصغرؑ بھی الوداع
ایسے میں کوئی دیکھتا حالت حسینؑ کی

جھکتا ہے عرش، روضۂ اقدس کے سامنے
اتنی بلند، منزلِ عظمت حسینؑ کی

اے ارض کربلا، تری قسمت کے میں نثار
دامن میں تیرے دفن ہے دولت حسینؑ کی

زخموں پہ زخم کھا کے تبسم لبوں پہ ہے
یہ تابِ صبر و ضبط، یہ ہمت حسینؑ کی

کی لفظِ اِنّمَا کی وضاحت حسینؑ نے
کی لفظ اِنّمَا نے وضاحت حسینؑ کی

طاہر! جہاں میں چھائی ہوئی ہے انانیت
محسوس کر رہا ہوں ضرورت حسینؑ کی

از: پیر طاہر سجاد کاظمی زنجانی، مصطفیٰ آباد (للیانی)

# سلام حسین علیہ السلام

تذکرہ سنیے اب اُن کا دِل بیدار کے ساتھ
جن کا ذکر آتا ہے اکثر شہِ ابرار کے ساتھ

حضرت زینبؑ کا وہ خطبہ سرِ دربار نہ تھا
رعب حیدر کا بھی تھا جراَتِ اظہار کے ساتھ

بیڑیاں' صدمہ' سفر' پیاس' نقاہت' صحرا
ظلم کیا کیا نہ ہوئے عابد بیمار کے ساتھ

ہائے کس طرح وہ بازار سے گزرے ہوں گے
نام تک جن کا نہ آیا کبھی بازار کے ساتھ

ایک کم سن کی وہ ننھی سی لحد کیا دیکھی
رو دیئے ہم تو لپٹ کر در و دیوار کے ساتھ

درحقیقت وہ سمجھتے ہیں علیؑ کا لہجہ
بات کرتے ہیں مقابل سے جو تلوار کے ساتھ

خود کو وہ فوجِ حسینی کا سپاہی سمجھے
جس کا کردار بھی پاکیزہ ہو گفتار کے ساتھ

کر لیا مصلحتوں نے اُسے پابند ہوس
وقت کیا خاک چلے گا تیری رفتار کے ساتھ

دے گئے درس یہ امت کو حسینی تیور
سر کو کٹوائو مگر نشۂ پندار کے ساتھ

اُن پہ طاری تھا ترے سامنے اک رعشۂ خوف
رقص کرتے تھے جو پازیب کی جھنکار کے ساتھ

اِک سکینہ کے لئے کرب کی سولی پہ چڑھا
دیکھئے دار کو عباسِ علمدار کے ساتھ

یہ بجا تو ہی ہدف تھا سرِ مقتل لیکن
دشمنی اصل میں تھی احمدِؐ مختار کے ساتھ

کون دے اپنی تباہی کو بھلا خود آواز
کون ٹکرائے ترے طالع بیدار کے ساتھ

مر کے خود پائی بقا اور اُسے مار دیا
تو نے کیا چال چلی دشمن عیار کے ساتھ

بولے عباس کہ ہم لوگ ہیں میداں کے دھنی
ہولیاں کھیلی ہیں چلتی ہوئی تلوار کے ساتھ

میرے سجاد! یہ دکھ کیسے بھلا دوں تیرا
سختیاں جھیلیں سفر کی تن بیمار کے ساتھ

آلِ زہرؑا کا سنا ہے کہ ثنا خواں ہے نصیر
آئیے ملتے ہیں اس شاعرِ دربار کے ساتھ

# عاشورا۔ شہدائے بنی ہاشم
# قہر وجلال وشجاعت کی تاریخ

تالیف: مظفر اقبال

حضرت امام حسین علیہ السلام کے انتہائی زیرک۔ شجاع۔ شریفِ النفس بینظیر اور عالی ظرف اصحاب کی شہادت کے بعد خاندانِ رسالت کے شجاع جانثاری۔ فداکاری۔ عظیم الشان جہاد کے منتظر۔ ظلم وستم، جور و بربریت کی افواج کے انبوہ کثیر سے مقابلہ کے لیے تیار تھے۔ شرافت۔ شجاعت۔ نجابت۔ طہارت۔ دین۔ اُصول۔ زہدوتقویٰ کا درس آئندہ نسلوں کے لئے رقم کرنے کیلئے عشق وایمان کے بستر شہادت پر اپنے ہی لہو میں ڈوب گئے۔

## شبیہ پیغمبرؐ۔ شہزادہ علی اکبر علیہ السلام

علی اکبرؑ جو کہ اُم لیلیٰ سلام اللہ علیھا کے پُر شکوہ۔ باوقار۔ زیبا ترین اور نیکوترین جوانمرد فرزند تھے۔ سیرت واخلاق میں شائستہ اور آراستہ تھے۔ وہ قد وقامت شکل وصورت۔ سیرت۔ اخلاق۔ کردار۔ رفتار۔ گفتار اور منطق میں رسالت مآبؐ سے انتہائی مشابہت کیوجہ سے حضرت امام حسینؑ اور اُن کے خانوادہ کو حضور ختمی المرتبتؐ کے شوقِ دیدار کا احساس دلاتے۔ شہدائے بنی ہاشم میں سب سے پہلے علی اکبرؑ نے حضرت امام حسینؑ سے مبارزہ کی اجازت طلب فرمائی تو اُنہوں نے اپنی والدہ محترمہ اور پھوپھی سے اجازت لینے کا عندیہ دیا۔

حضرت امام حسینؑ نے مبارزہ کی اجازت دیتے ہوئے مہر ومحبت اور نا اُمیدی سے علی اکبرؑ کے قد وقامت اور شبیہ پیغمبرؐ کو دیکھا تو بے ساختہ اُن کی آنکھوں سے آنسوؤں کے مروارید بہنے لگے۔



اُنہوں نے اپنی ریش مبارک پر ہاتھ رکھ کر آسمان کی جانب انتہائی تضرع وزاری سے نگاہ کی اور فرمایا۔ ''خدایا! اس سپاہ ظلم۔ بربریت اور استبداد پر گواہ رہنا اس قوم ستم شعار کی جانب وہ جوانِ رعنا بھیج رہا ہوں جو آپ کے پیغمبر کی شبیہ ہے۔''

علی اکبرؑ نے گھوڑے پر سوار آخری بار وداع ہونے کے بعد بلند اور گوبخدار آواز میں رزمیہ اشعار پڑھے۔ اپنا تعارف کرایا۔ فوج اشقیاء کو اُن کا حسب نسب یاد دلایا۔ دُشمن پر اچانک اِس قدر بھرپور اور زوردار حملہ کیا کہ یزیدی سپاہ کے پاؤں اکھڑ گئے اور ان کے ۱۲۰ فوجی واصل جہنم ہوگئے۔ انہیں خود بھی کافی زخم آئے۔ واپس پلٹے۔ اپنے باباجانؑ سے پیاس کی شدت اور ہتھیاروں کی سنگینی کا ذکر کرتے ہوئے تھوڑے سے پانی کے حصول کا ذکر فرمایا۔ ایک عرب شاعر کے مطابق حضرت امام حسینؑ اپنی پیاس کی شدت کا تذکرہ بھی نہیں کر سکتے تھے۔ لیکن پدری محبت جوش میں غالب آگئی اور فرمایا: ''میرے عزیز ترین بیٹے اس انگوٹھی کو منہ میں رکھ لو۔ اللہ پر اعتماد اور بھروسہ کے ساتھ دُشمن کی جانب پلٹ جاؤ تم

پر خدا تعالیٰ کی رحمت۔ برکات۔ درود و سلام ہو۔ مجھے اُمید ہے کہ تم بہت جلد رسالتمآبؐ کے گرانقدر ہاتھوں سے سیراب ہوجاؤ گے۔''

علی اکبرؑ نے رزمیہ اشعار کی تکرار کے ساتھ دوبارہ دُشمن پر شدت سے حملہ کیا اور مزید بیس فوجیوں کو موت کے گھاٹ اتار دیا۔ اُس وقت ایک ناپاک شخص مرۃ بن منقذ عبدی ملعون نے کمین گاہ سے علی اکبرؑ پر وار کیا۔ دوسرے ملعونوں نے بھی اُن پر بیشمار تلواروں کے وار کیئے۔ علی اکبرؑ گھوڑے کی گردن میں بانہیں ڈالے دُشمن کی سپاہ سے دور نکل گئے۔ لیکن ضربوں کی شدت سے وہ نینوا کے ریگستان کی گرم اور تپتی ریت پر گرے تو اُنہوں نے اپنے گرامی القدر بابا جانؑ کو آواز دی۔ حضرت امام حسینؑ برق رفتاری سے اپنے خوبرو۔ دانشمند۔ زیرک اور شجاع بیٹے کے پاس پہنچے جو کہ اُس وقت اپنے ہی لہو میں غرق تھے۔ حضرت امام حسینؑ کی صدائے گریہ بلند ہوئی۔ اُنھوں نے ہاشمی جوانوں کو طلب فرمایا تا کہ اُن کے نورانی پیکر کو خیمہ گاہ تک پہنچایا جا سکے۔ خیمہ گاہ میں جب اُم لیلیٰ سلام اللہ علیھا نے دیکھا تو احسان سے جھک گئیں۔ اپنی پیشانی زمین پر رکھی۔ اور رب العزت کے حضور سجدہ شکر ادا کرتے ہوئے بار بار فرمایا: ''سبحان ربی الاعلیٰ وبحمدہٖ''

حتیٰ کہ۔۔۔۔ خیام نذر آتش ہو گئے۔۔۔۔۔۔

## حضرت امام حسنؑ کی یادگار ارجمند۔ شہزادۂ قاسمؑ

''میرے نزدیک موت شہد سے زیادہ شیریں ہے۔''

علامہ مجلسیؒ نے جلاء العیون اور بحار الانوار میں لکھا ہے۔ ''حضرت امام حسنؑ کے فرزند قاسمؑ کا چہرہ مہتاب کی طرح چمک رہا تھا۔ آفتاب کی شعائیں نکل رہی تھیں۔ قاسمؑ نے میدان جنگ کو اپنے حسن و جمال سے روشن کردیا'' علامہ محمد عسکری زبدۃ المصائب میں فرماتے ہیں۔'' قاسمؑ کا چہرہ مثل آفتاب درخشاں تھا۔ تمام میدانِ کارزار چہرہ انور سے روشن ہوگیا۔'' تاریخ طبری کے مطابق: ''حمید بن مسلم نے ایک طفل کو دیکھا جیسے چاند کا ٹکڑا ہاتھ میں تلوار لئے معرکہ کارزار کی جانب بڑھا۔ گلے میں کرتہ۔ پاؤں میں پائجامہ اور نعلین میں بائیں پاؤں کے جوتے کا تسمہ ٹوٹا ہوا تھا۔ لوگوں نے بتایا کہ یہ یادگار ارجمند حضرت امام حسنؑ ہے۔''

سیّد ابن طاؤس لعوف میں لکھتے ہیں۔'' قاسمؑ تیرہ سال کے نوجوان تھے۔ میدان میں آئے تو اُن کا چہرہ چودھویں کے چاند کی مانند تھا۔ جب میدان کارزار میں پہنچے تو معلوم ہوا کی تاریکیٔ لشکر شام میں سیّدہ فاطمہؑ زہرا کا چاند نکل آیا ہے۔'' آپ نے میدانِ جنگ میں نہ صرف شجاعت حیدری کے جوہر دکھائے۔ بلکہ آپ کی شیریں سخنی۔ فصاحت و بلاغت اور حسنی اوصاف نے عمر ابن سعد اور لشکر یزید کو لرزہ براندام اور تہ و بالا کردیا۔

عاشورہ کے روز جب شہزادۂ قاسمؑ ازرق سے معرکتہ الآراء تھے تو آپ کا گھوڑا ''میمون'' زخمی ہوگیا۔ اُسی وقت حضرت امام حسینؑ نے اپنی سواری کا خاص گھوڑا ''ذوالجناح'' قاسمؑ کے لئے میدان جنگ میں روانہ کیا۔ قاسمؑ نے ذوالجناح پر سوار ہو کر حملہ کیا۔ ازرق نے تلوار شہزادہ قاسمؑ کے ہاتھ میں دیکھ کر افسوس کا برملا اظہار کیا تو قاسم نے فرمایا: ''اے ناپاک بدبخت! اسی تلوار سے تجھے بھی ہلاک کرونگا۔'' قاسمؑ نے ایک ہی ضرب کاری سے ازرق شامی کو جہنم رسید کردیا۔ تمام لشکر بدانجام میں غل مچ گیا قاسمؑ نے ذوالجناح سے اتر کر ازرق کے گھوڑے پر سوار حضرت امام حسینؑ کی خدمت میں حاضر ہو کر فرزندِ ابوترابؑ کی رکاب کو بوسہ دیا۔ حضرت امام حسینؑ نے شہزادۂ قاسم کو گھوڑے پر سوار کرا کر اشکبار آنکھوں سے دوبارہ رخصت کیا۔

شہزادۂ قاسمؑ نے ازرق شامی اور اُس کے چار بیٹوں کے علاوہ ۳۵ فوجیوں کو جہنم واصل کیا۔ شہزادۂ قاسمؑ بڑی بہادری اور جانفشانی سے ٹڈی دل دُشمن کا مقابلہ کررہے تھے۔ ہر جانب سے

تیروں، تلواروں، نیزوں اور پتھروں سے حملہ کیا جارہا تھا۔ کمینگاہ سے عمرو ابن نوفیل ازدی ملعون نے چھپ کر شہزادۂ قاسمؑ کے سر پر تلوار سے وار کیا تو وہ گھوڑے کی زین سے خاک پر منہ کے بل گرے تو اُنہوں نے اس وقت اپنے عموجان سے مدد کی درخواست کی۔ حضرت امام حسینؑ برق رفتاری سے پہنچے۔ قاتل پر حملہ کر کے اُس کا ہاتھ اڑادیا۔ عمرو کی مدد کے لئے سپاہ یزید ٹوٹ پڑی۔ اُنہوں کے گھوڑوں کے پاؤں تلے وہ ملعون روندا گیا اور جہنم واصل ہوا۔

حضرت امام حسینؑ اپنے بھائی کی یادگار کے سرہانے انتہائی افسردہ کھڑے تھے کہ اُن کی روح عالم ملکوت کی جانب پرواز کر گئی۔ حضرت امام حسینؑ انہیں اپنے آغوش میں لئے خیموں کی جانب چل دیئے اور دوسرے شہداء کے قریب رکھ دیا۔

شہزادۂ قاسمؑ کی شہادت کے بعد اُن کے بھائی احمد میدان جنگ میں اترے اُنہوں نے دُشمنوں کے ساٹھ گھڑسواروں کو جہنم رسید کیا اُن کے بعد حضرت امام حسنؑ کے تیسرے فرزند ابوبکر نے بھی رزمیہ اشعار کے ساتھ دُشمن پر بڑی بے جگری سے حملہ کیا۔ بہادری اور شجاعت کے جوہر دکھانے کے بعد وہ بھی شہید ہوگئے۔

## حضرت امیرالمومنین کے فرزندوں کی شجاعت

حضرت امام حسنؑ کے تینوں فرزندوں کی شہادت کے بعد ابوبکر بن علیؑ نے حضرت امام حسینؑ سے جنگ کی اجازت طلب کی۔ اُنہوں نے رجز پڑھتے ہوئے بڑی بہادری۔ شجاعت اور جوانمردی سے فوج اشقیاء پر حملہ کیا۔ فداکاری۔ اخلاص۔ ایمان اور شجاعت کے ساتھ دُشمنوں کو بھاری جانی نقصان پہنچانے کے بعد شہید ہوگئے۔

عون بن علیؑ نے حضرت امام حسینؑ سے مبارزہ کی اجازت ملنے پر اموی سپاہ کے قلب میں حملہ کر کے کشتوں کے پشتے لگادیے۔ دُشمن کے دو ہزار فوجیوں نے انہیں محاصرہ میں گھیر لیا۔ لیکن اُنہوں نے انتہائی قہر وغضب سے دائیں بائیں حملہ کر کے انہیں تاخت وتاراج کیا۔ اُن کی صفوں کو تتر بتر کر کے اپنے آپ کو بحفاظت باہر نکال لیا۔ اس قدر بہادری اور دلیری کا مظاہرہ کرتے ہوئے وہ حضرت امام حسینؑ کی زیارت کے لیے واپس لوٹے تو حضرت امامؑ نے پے در پے اُن کے بوسے لئے اور فرمایا کہ اُنہوں نے بہت زخم کھائے ہیں۔ انہیں مزید صبر وحوصلہ کی تاکید فرمائی۔ وہ میدانِ جنگ کی جانب واپس لوٹے۔ بڑی بہادری۔ جانفشانی۔ ہمت۔ حوصلہ۔ جانبازی۔ جوانمردی اور شجاعت سے دُشمن کا مقابلہ کرتے ہوئے شہید ہوگئے۔

## حضرت ام البنین سلام اللہ علیہا کے شجاع بیٹے

حضرت امام حسینؑ کے بھائیوں۔ بیٹوں اور اصحاب کی شہادت کے بعد پرچمدار عاشورا حضرت عباسؑ نے بہادر۔ شجاع۔ جری۔ دلیر اور جوانمرد بھائیوں کو اپنے امام۔ رہبر اور سردار کے بلند اہداف اور دفاع کیلئے قربان ہونے کی اجازت دی۔ سب سے پہلے عبداللہ جو کہ ۲۵ سال کے نوجوان تھے۔ انتہائی جوانمردی شجاعت اور بہادری سے میدان جنگ کی جانب گئے۔ اپنے رزمیہ اشعار میں حضرت امام علیؑ کی شجاعت۔ عظمت۔ افتخار اور شکوہ کا تذکرہ کرتے ہوئے دُشمن کی صفوں پر حملہ کر کے جہنم واصل کیا۔ بالآخر گہرے زخموں اور ہانی بن ثبت حضری جیسے ناپاک اور پلید دُشمن کی ظالمانہ ضرب کاری سے شہید ہوگئے۔

عبداللہ کے بعد جعفر نے حضرت امام حسینؑ اور حضرت عباسؑ سے اجازت اور پیشانی پر بوسہ لینے کے بعد میدان جنگ میں قدم رکھا۔ رزمیہ اشعار میں دُشمن کو اپنے حسب ونسب سے آگاہ فرمایا۔ حضرت امیرالمومنینؑ کی شجاعت۔ عظمت۔ جوانمردی۔ بہادری۔ بلند وبالا شخصیت۔ شرافت اور عزت کا تذکرہ فرماتے ہوئے

حضرت امام حسینؑ کے مقاصد ۔ اہداف اور حمائت کا ذکر کیا۔ اُنہوں نے انتہائی بہادری۔ دلیری۔ قہر وغضب اور فدا کاری سے دُشمن کو نقصان پہنچایا۔ ان کے قاتل کا نام ہانی بن ثبت حضرمی یا خولی بن زیاد تھا۔

پرچمدار عاشورا کے تیسرے بھائی عثمان زندگی کی ۲۱ بہاریں گزار چکے تھے۔ اُنہوں نے انتہائی جوانمردی ۔ قہر وغضب سے بلند آواز میں رزمیہ اشعار میں اپنا اور حضرت امیر المومنینؑ کا تعارف نمایاں اخلاقی اور انسانی افتخارات سے کروایا اور انتہائی شجاعت ۔ بہادری اور دلیری سے دُشمن کا مقابلہ کیا اور حضرت امام حسینؑ کے ارفع و اعلیٰ مقاصد کی خاطر بڑی جانفروشی سے اُن کا دفاع فرمایا۔ وہ خولی بن یزید کے تیر سے مجروح ہو کر خاک پر گرے اور سپاہِ ابن سعد کے ہاتھوں شہید ہو گئے۔

حضرت عباسؑ کا ایک اور امتیازی نشان پرچمدار عاشورا بھی ہے وہ تمام شہداء کی سپاہ کے سردار تھے اور یہ اعزاز ہر کسی کے نصیب میں نہیں ہے۔اُن کا ایک انتہائی قابل فخر اور برگزیدہ امتیاز ''سقائی اور پانی بہم پہنچانے والا تھا'' جب پانی کی بندش اور محاصرہ نے طول کھینچا تو ہر طرف سے بچوں کی پیاس کی شدت کی آوازیں آسمان کو چھو رہی تھیں حضرت عباسؑ نے اپنے بھائی سے پانی لانے کی اجازت طلب کی۔ حضرت امام حسینؑ رو پڑے اجازت نہ دی اور فرمایا ''تو میرا پرچمدار ہے اور شہید ہو گیا تو میری فوج پارہ پارہ ہو جائے گی۔''

حضرت عباسؑ عزم۔ حوصلہ۔ بہادری اور جرأت سے پانی پر محافظ فوج کو پراگندہ کر کے فرات میں اتر گئے۔ اُنہوں نے ہاتھ آگے بڑھایا اور صاف و شفاف پانی کو ہتھیلی میں لیکر دُشمن کو واشگاف الفاظ میں بتایا کہ اب فرات کس کی مٹھی میں ہے۔ اسی لمحے انہیں اپنے آقا حضرت امام حسینؑ اور باعظمت و باطہارت گھرانے کی پیاس یاد آئی اُنہوں نے اُسی پانی کو واپس پھینک دیا۔ مشک سے پانی کو لبریز کیا۔ اپنے کندھے پر ڈالا اور بڑی جرأت ۔ متانت اور بہادری سے خیمہ کی جانب تیزی سے اپنے راہوار کو بڑھا دیا۔ اسی اثناء میں بکھری ہوئی سپاہِ اشقیاء تازہ دم فوجیوں کے ساتھ تن تنہا اکلوتے بہادر اور جری حضرت عباسؑ پر حملہ آور ہوگئی۔

حضرت عباسؑ کے دونوں بازو قلم ہو چکے تھے۔ اُن پر تیروں کی برسات جاری تھی۔ لیکن اُس کے باوجود اُن کی یہ انتہائی کوشش تھی کہ پانی کا مشکیزہ جو اُنہوں نے اپنے دانتوں میں دبایا ہوا تھا بچوں تک پہنچ جائے۔ لیکن اچانک ایک تیر دُشمن کی جانب سے مشک پر لگا اور پانی زمین پر بہہ گیا۔ جس سے پرچم دار عاشورا مایوس ہو گئے۔ ایک اور ملعون نے نزدیک جا کر اُن کے مبارک سر پر آہنی گرز سے وار کیا۔ جس سے قمر بنی ہاشمؑ کا ماہتابی چہرہ تاریک ہو گیا۔ آئندہ آنے والے زمانوں اور نسلوں کے بہترین شجاع اپنے گھوڑے سے زمین پر تشریف لائے اور آواز دی۔'' آقا! عباسؑ کو تلاش کیجئے۔''

## سیّدہ زینبؑ اور عبدؑاللہ کی عظیم قربانیاں

محمد بن عبداللہ بن جعفر اپنے گرانقدار ماموں حضرت امام حسین علیہ السلام کی خدمت میں حاضر ہوئے۔ اجازت ملنے کے بعد اپنی گرامی القدر والدہ سے وداع ہوئے۔ بدترین دُشمن سے رزمیہ خطاب کیا۔ اور بلند آواز میں رجز کا تکرار کیا۔ اخلاص۔ ایمان اور ہدف کی خاطر بدبخت امویوں سے نمایاں جنگ میں ایک بڑے گروہ کو جہنم واصل کر کے خود بھی شہید ہو گئے۔

محمد کی شہادت کے بعد اُن کے بھائی عون بھی جہاد کے لیے فدا ہونے کے لیے اپنے ماموں حضرت امام حسینؑ کی خدمت میں اجازت کیلئے حاضر ہوئے۔ اُن کے آخری دیدار کے بعد اپنی والدہ محترمہ سیّدہ زینب سلام اللہ علیہا سے بھی وداع ہوئے۔

اُنہوں نے ان رزمیہ اشعار کی تکرار بلند آواز میں کی اور فرمایا ''اگر تم مجھے نہیں پہچانتے تو جان لو کہ میں جعفر طیار کا فرزند ہوں جو صداقت ۔ صدق وصفا کے راستے میں شہید ہوئے۔ بہشت میں اپنے نورانی وجود اور سبز پروں کے ساتھ محو پرواز ہیں۔ ہمارے لئے قیامت کے روز یہی مقام و منزلت باعث افتخار ہے۔''

اُنہوں نے بڑی ہمت استقامت ۔ بہادری اور شجاعت سے اموی سپاہ پر حملہ کیا۔ بہت کو ہلاک کر کے پیوند خاک کر دیا۔ حق ۔ صداقت اور عدالت کی خاطر بڑی جرأت بہادری دلیری اور جوانمردی سے اپنی جان نثار کر دی اور عروس شہادت کو گلے لگالیا۔

سیّدہ زینب سلام اللہ علیہا اور عبداللہ کے قابل افتخار تیسرے فرزند کا نام عبداللہ تھا۔ وہ بھی اپنے دونوں بھائیوں کی طرح زیرک ۔ ذہین اور حالات پر گہری نظر رکھے ہوئے تھے۔ دلیری ۔ شجاعت ۔ ایمان ۔ اخلاص ۔ حق طلبی اور حق کی تلاش میں دو بزرگ خاندانوں (جعفر طیارؓ اور حضرت امیر المومنینؑ) سے بھی گہرا نسبی تعلق تھا۔ دونوں بھائیوں کی شہادت کے بعد وہ اپنے ماموں کی خدمت اقدس میں حاضر ہوئے۔ اجازت ملنے اور اپنی والدہ گرامی القدر سیّدہ زینب سلام اللہ علیہا سے وداع ہونے کے بعد اُنہوں نے میدان جنگ میں قدم رکھا قہر وغضب سے دُشمن کی کثیر تعداد کو صفحہ ہستی سے مٹا دیا۔ بڑی شان وشوکت ۔ امتیاز اور افتخار سے اپنا سر شہادت کے لیے قربان کر دیا۔ اللہ تعالیٰ کو یاد کرتے ہوئے وہ آسمانوں کی بلندیوں کی جانب پرواز کر گئے۔

سیّدہ زینب سلام اللہ علیہا مصلیٰ پر مصروف عبادت تھیں۔ جب اُنہیں بیٹوں کی شہادت کا علم ہوا تو رب العزت کے حضور سجدہ شکر ادا کرتے ہوئے فرمایا:

''سبحان ربی الاعلیٰ وبحمدہ''

''یا اللہ زینب کی قربانی قبول فرما۔''



## ننھے شہید بچے

جہاد کے شور وغوغا ۔ ہیبت ۔ خوف تشدد اور حضرت امام حسینؑ کے فدائیوں کی جان نثاری اور فداکاری کے دوران ایک چھوٹا سا خوبصورت بچہ کانوں میں آویزاں گوشوارے نورانی خیمہ گاہ سے باہر نکلا۔ یہ بچہ انتہائی خوفزدہ ہانپتے کانپتے دائیں بائیں دیکھتے ہوئے ادھر اُدھر دوڑ رہا تھا۔ تاریخی اسناد کے مطابق وہ عقیلؑ ابن ابی طالبؑ کا پوتا محمد بن ابوسعید تھا۔ ہانی حضرمی ملعون نے اس نہتے معصوم بچے کو شمشیر سے شہید کر دیا۔ اس بچے کی والدہ نے جب اپنے لاڈلے کے پیکر کو خون میں غرق دیکھا تو وہ اس دردناک اور ہیبت ناک منظر کو دیکھ کر وحشت زدہ مبہوت ۔ مفلوج اور قوت گویائی سے محروم ہوگئی۔

سیّد الشہداءؑ کی شہادت کے آخری لمحات میں حضرت امام حسنؑ کا لختِ جگر عبداللہ جس کی عمر صرف دس سال تھی۔ خیموں سے بڑی جدوجہد اور کوشش کے بعد باہر نکلا اور تیزی سے حضرت امام حسینؑ کی قربانگاہ کی جانب دوڑ کر جا پہنچا حضرت امام حسینؑ

نے اُسے محبت بھری آغوش میں لے لیا۔ اسی اثناء سفاک اور ظالم ابجر بن کعب ملعون حضرت امام حسینؑ پر شمشیر برہنہ سے حملہ کرنے کے لیے آگے بڑھا تو اُس عظیم اور گرانقدر بچے نے آواز لگائی۔ ''اے خبیث اور ناپاک! خبردار! کیا تو میرے چچا کو شہید کرنا چاہتا ہے؟'' عبداللہ نے کودکی میں ہی حضرت امام حسینؑ کے دفاع میں جام شہادت نوش کیا۔

## شہزادہ علی اصغرؑ کی شہادت

خطیب آلِ محمدؐ مولانا سیّد اظہر حسن زیدی (ر) شب عاشورا کی بزبان حال عکاسی اور منظر کشی کرتے ہوئے فرماتے ہیں۔

''حضرت امام حسینؑ نے بیت الشرف میں حضرت رباب سلام اللہ علیہا کی گفتگو سن کر فرمایا، رباب! خدا کی رحمت سے مایوس نہ ہو۔ میں حسینؑ تجھ سے وعدہ کرتا ہوں کہ کل تیرے اصغرؑ کو اکبرؑ سے نہ بڑھادوں تو حسینؑ نہ کہنا۔ ذرا کل ہو تو سہی۔ کل بنتا کیا ہے؟ اُسے ایسا سیراب کرونگا کہ قیامت تک اُس کی پیاس کی یاد میں کروڑوں سبیلیں لگ جائیں گی۔ اگر ساری سبیلوں کے پانی اکٹھے ہوجائیں تو ہزاروں فرات بن جائیں گے اُس کی یاد میں۔''

حضرت عباس علمدارؑ جو کہ وفا شعار اور پیکر صبر و رضا تھے اپنی لازوال شجاعت۔ بہادری۔ عزمِ صمیم۔ استقامت اور بلند کرداری کے باوجود فوج کے سب سے ننھے سپاہی بلکہ عظیم ترین مجاہد۔ غازی اور شہید کی جنگ دیکھنے کی تاب نہ لاسکنے کیوجہ سے حضرت امام عالی مقام سے جنگ کی اجازت لیکر رخصت ہوگئے۔ شہزادہ علی اصغرؑ کی شخصیت۔ ابدی معصومیت اور عسکری ہیبت نے فوج اشقیاء میں سراسیمگی۔ خوف۔ تھرتھراہٹ اور لرزہ طاری کردیا۔ میدان کارزار میں ہی دُشمن پر ہزیمت۔ شکست اور ابدی لعنت کی مہر ثبت کردی۔ دُشمن مبہوت اور سراسیمہ ہوکررہ گیا۔ ننھے معصوم نے بے خودی سے اپنا سر اُٹھایا۔ گلاب کی کلی کی طرح منہ کھولا۔ خشک ہونٹوں پر اپنی ننھی سی زبان پھیری۔ لشکر اشقیاء کی جانب انتہائی بے نیازی اور بے اعتنائی سے نگاہ کی۔ گردن کو خم کیا۔ تیر سہ شعبہ کو اپنی انتہائی فطری معصومیت سے قبول کیا۔ چوما اور لافانی تبسم سے جان جانِ آفرین کے سپرد کردی اور عزم و ہمت۔ شجاعت۔ استقامت اور بہادری کی ایک نئی داستان رقم کردی۔

اچانک ندائے غیبی آئی: علی اصغرؑ سب سے بڑا درجہ رکھتے ہیں بچے کو ہمارے سپرد کردیجئے۔ جنت میں علی اصغرؑ کو دودھ پلانے کا انتظام کیا جارہا ہے۔

☆ علی اصغر علیہ السلام تشنہ فرات ہیں

☆ علی اصغر علیہ السلام اسلام کیلئے آبِ حیات ہیں

☆ علی اصغر علیہ السلام ابدی سرمایۂ حیات ہیں

☆ علی اصغر علیہ السلام کشتی نجات ہیں

میر نفیس کے نواسے میر عارف لکھتے ہیں۔

معصوم کے جب عضوِ بدن چھپ گئے سارے
بسمل ہوا قلب شہ دین درد کے مارے
منہ رکھ کے لحد پر بصد اندوہ پکارے
اے راحتِ جان بانوئے ناشاد کے پیارے
ننھا سا گلا زخم سے دُکھتا تو نہیں ہے
اصغرؑ کہو اب پیاس کی ایذا تو نہیں ہے

(امام عالی مقام حضرت امام حسینؑ)

مجھے جنت سے زیادہ نماز عزیز ہے
کیونکہ جنت میری رضا ہے،
نماز میرے رب کی رضا ہے

# ادرکنی

پروین شاکر

خیمۂ بے گناہی سے میں،
شہرِ انصاف کی سمت جونہی چلی
اپنی اپنی کمیں گاہ سے۔
میرے قاتل بھی نکلے،
کمانیں کسے، تیر جوڑے، طمنچے چڑھائے
مچانوں پہ ناوک بدستوں کو تیار رہتے کے احکام
دیتے ہوئے
شاہراہوں میں پیاسی سنانیں لئے فتنہ کر، صف
بہ صف
چوک پر قاضیٔ شہر خنجر بکف
راستے دشنہ دار آستیں
گھات میں شہر کا ہر مکیں
میرے تنہا کجاوے کی آہٹ کو سنتے ہوئے
عنکبوتی، ہنر میرے چاروں طرف جال بنتے
ہوئے



کوئی میرے علم کا طلب گار
کوئی مرے سر کا خواہاں
تو کوئی ردا کا تمنائی بن کر
جھپٹنے کو ہے
حلقۂ دُشمناں تنگ ہونے کو ہے
موت سے آخری جنگ ہونے کو ہے
کوفۂ عشق میں
میری بے چارگی
اپنے بالوں سے چہرہ چھپائے ہوئے
ہاتھ باندھے ہوئے
سر جھکائے ہوئے
زیرِ لب ایک ہی اسم پڑھتی ہوئی
یاغفور الرحیم!
یاغفور الرحیم!

# حکمراں زینبؑ

طاہر ناصر علی

ہوئیں اسیری میں بھی دیں کی پاسباں زینبؑ
اگرچہ کثرتِ غم سے تھیں ناتواں زینبؑ

جہاں سے مٹ گیا اہلِ ستم کا نام مگر
دیارِ شام میں اب بھی ہے حکمراں زینبؑ

وفا و شرم و حیا عزم و ہمت و عظمت
تھیں اپنی ذات میں صد رنگ کہکشاں زینبؑ

دیارِ شام میں عابدؑ کی ہم نوا بن کر
بنی ہیں حق کے قبیلے کی ترجماں زینبؑ

کیا تھا بھائی سے جو وعدہ کر دیا پورا
جہاں جہاں ہیں حسینؑ اب وہاں وہاں زینبؑ

نقاب اُتار کے تم نے رُخِ ستمگر سے
سُنا دی سب کو صداقت کی داستاں زینبؑ

فدا حسینؑ پہ دو لال کر دیئے اپنے
کوئی نہ دے سکا پھر ایسا امتحاں زینبؑ

دی اپنے خطبوں سے تم نے ملوکیت کو شکست
حسینیتؑ کو کیا تم نے جاوداں زینبؑ

جہادِ صبر کیا شانِ استقامت سے
نہیں ہے تجھ سا کوئی دیں کا پاسباں زینبؑ

ہے کس یزید میں ہمت کہ اُس کو روک سکے
رواں رواں ہے ترا اب بھی کارواں زینبؑ

# کربلا کعبہ صاحب نظراں آج بھی ہے

سید عباس حسین کاظمی

کربلا کی تاریخ کیا ہے یہ کیوں کعبہ، صاحب نظراں ہے؟ اور اس خونچکاں داستان پر غور کرنا کیوں ضروری ہے؟ دراصل تاریخ کسی کو معاف نہیں کرتی۔ تاریخ کی نظر میں نہ کوئی اپنا ہے نہ بیگانہ۔ افراد ہوں یا اقوام ان کو ان کے افعال و کردار کے ذریعے ہی جانا اور پہچانا جاتا ہے۔ اس جاننے اور پہچاننے کے پس منظر میں گذری ہوئی۔ تاریخ کی کڑیاں ملائی جاتی ہیں۔ افراد کیلئے ان کے اسلاف اور اجداد پر نظر ڈالنی پڑتی ہے اور اقوام کیلئے گردشِ ایام کے رخ بدل کر نقطۂ آغاز تک لے جانا پڑتا ہے تاکہ معلوم ہوسکے کہ اُنہوں نے کب اور کس مقام پر کیا کہا اور کیا کیا۔ علوم وشعور کے اس دور اور عقل و آگاہی کے اس زمانے میں جبکہ ہم بڑے طمطراق سے نئی صدی اور نئے ہزارے میں داخل ہو رہے ہیں، اسلام کے زرّیں اُصولوں کی مقیاس پر ''فلسفۂ حسینی'' کو تولنے اور پرکھنے کی نہ صرف ہمیں بلکہ تمام عالمِ اسلام کو اشد ضرورت ہے تاکہ دُنیا کے تمام اسلامی ممالک حسین علیہ السلام کے نام پر ایک پلیٹ فارم پر جمع ہوجائیں اور حسین علیہ السلام کی فکر، تدبر، بلند کرداری، راستبازی اور اسلام کیلئے ان کی اور ان کے عزیز و اقارب اور دوستوں کی قربانیوں کو مشعل راہ بنا کر مذہبی جنونیت اور فرقہ واریت کے عفریت سے نجات حاصل کرسکیں اور پھر مخالف اسلام قوتوں کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کو تمکنت کے ساتھ بات کرسکیں۔

حضور اکرمؐ کو مکہ سے آئے ہوئے تیسرا برس تھا کہ حضرت امام حسین علیہ السلام کی ولادت ہوئی اس وقت سے لیکر حضور اکرمؐ



کی وفات تک حضرت امام حسین علیہ السلام نے حضورؐ کے بصیرت افروز خطبے سنے، غریبوں کی دست گیری، مظلوموں کی دادرسی عملی طور پر دیکھی۔ گھر میں دن رات عباداتِ الٰہی دیکھی اور دین وشریعت کے تذکرے سنے۔ اس طرح حضور ختمی مرتبت پیغمبرؐ ایک معلم اخلاق اور ایک بزرگِ خاندان کی حیثیت سے حضرت امام حسین علیہ السلام کو کمسنی ہی کے عالم میں اپنے اخلاق واوصاف کو نمونہ بنا دیا تھا۔ حضور اکرمؐ سے امام حسینؑ کی غیر معمولی محبت اور شفقت کے مظاہرات احادیث، تاریخ اور سیرت کی بیشمار کتابوں میں موجود ہیں۔ آپؐ اپنے صحابہ کرام رضوان اللہ علھیم کو بھی ان سے محبت کرنے کی تاکید فرماتے تھے۔ آپؐ نے فرمایا کہ ''حسینؑ مجھ سے ہے اور میں حسینؑ سے ہوں'' ''جس نے ''حسنؑ اور'' اور حسینؑ'' سے محبت کی اس نے مجھؐ سے محبت کی اور جس نے انہیں دُشمن رکھا اس نے مجھے دُشمن رکھا۔'' حضور ختمی مرتبتؐ کی ان دونوں بچوں سے محبت کرنے اور دوست رکھنے کی مشہور ومعروف احادیث، مختلف تواریخ اور سیرت کی کتابوں میں

یکساں طور پر درج ہیں حضرت امام حسنؑ اور حضرت امام حسینؑ بچپن ہی سے اپنے ناناؐ کی شفقت، تربیت اور اسلام کے متعلق آپؐ کا انہماک دیکھتے ہوئے اور آپؐ کی بلند مرتبہ سیرت کا گہرا مطالعہ کرتے ہوئے یہ یقین رکھتے تھے کہ اگرچہ ہم سے ناناؐ بے حد محبت کرتے ہیں لیکن ہم سے زیادہ آپؐ اپنے دین یعنی اسلام، اس کے آئین وشریعت کو چاہتے ہیں۔ اس لئے اگر اسلام، اس کے آئین وشریعت پر کوئی برا وقت آیا تو یقیناً پیغمبرِ اسلامؐ ہم کو ان پر قربان کردینگے۔ اور یقیناً ہم بھی دینِ اسلام کو بچانے کیلئے اپنی جان کا نذرانہ پیش کردینگے۔ چنانچہ ۱۰ھ میں ایک اہم واقعہ پیش آیا یعنی عیسائیوں کے ساتھ روحانی مقابلہ جس کو "مباہلہ" کہتے ہیں۔ قرار یہ پایا کہ دونوں فریق اللہ سے دُعا کریں کہ جھوٹوں پر اللہ کا عذاب نازل ہو۔ یہ انتہائی مہتم بالشان مقابلہ عیسائیوں سے پیغمبرِ اسلام کا پہلا کھلم کھلا مقابلہ تھا۔ جو ہرشناس رسولِ کائناتؐ نے اس مقابلے کیلئے امام حسنؑ اور حسینؑ حضرت علیؑ اور حضرت فاطمہ سلام اللہ علیہا کو منتخب فرمایا اور میدانِ مباہلہ میں تشریف لے گئے۔ یہ نورانی چہرے اور منظر دیکھ کر نجران کے عیسائی ایسے حیران اور مرعوب ہوئے کہ اُنہوں نے "مباہلہ" سے انکار کردیا اور خراج دینے پر آمادہ ہوگئے۔ اسلحے کے بغیر یہ فتح تاریخ اسلام کے ماتھے پر آج تک خوشنما جھومر کی طرح جگمگارہی ہے اور قیامت تک جگمگاتی رہے گی۔ اس میں کوئی شک نہیں کہ حضور ختمی مرتبتؐ بہ نفس نفیس خود تشریف لیجا کر اس مہم کو سَر کرنے کیلئے حضورؐ اپنے اہل بیتؑ کو ساتھ لیجانے پر کیوں مامور ہوئے یقیناً اس کے دو مقاصد ہوسکتے ہیں ایک تو حق کے کامل نمائندوں کا تعارف کرانا اور دوسرا تعلیم وتربیت کے اثرات کا اندازہ لگانا تھا۔ گویا ابھی سے اہل بیتؑ رسولؐ پر ذمہ داریوں کا بار ڈالا جارہا تھا۔

حضرت پیغمبرِ اسلامؐ کی مہتم بالشان حدیث کی "حسنؑ وحسینؑ" جنت کے جوانوں کے سردار ہیں گویا یہ اعلان ہے کہ مسلمانانِ عالم ان سے تمسک رکھیں اور یہ اس وقت کی بات ہے جب آپؑ عالم طفولیت میں حضور اکرمؐ کی زیرتربیت زندگی بسر کررہے تھے۔ ابھی کل ہی کی تو بات ہے کہ پیغمبرؐ اسلام منبر پر خطبہ ارشاد فرمارہے ہیں، صحابہ کرام رضوان اللہ علیہا مکمل یکسوئی سے خطبہ سن رہے ہیں کہ یہی بچہ مسجد نبوی میں داخل ہوتا ہے، صفوں میں الجھتا ہے اور گرجاتا ہے۔ سرکارِ رسالتؐ پناہ دیکھ رہے ہیں آپؐ فوراً اپنے خطبے کو قطع کرتے ہیں، منبر سے نیچے تشریف لاتے ہیں، حسینؑ کو اپنی آغوش مبارک میں لے کر دوبارہ منبر پر جلوہ افروز ہوجاتے ہیں، اس طرح اپنے عمل سے حسینؑ کا تعارف کرایا جارہا ہے۔ دُور کیوں جایئے اس کے کچھ دنوں بعد ہی ایک محیّر العقول واقعہ رونما ہوتا ہے۔ تاریخ کا انوکھا واقعہ بلکہ ایک تاریخ ساز واقعہ جس کی مثال کائنات میں نہیں ملتی۔ رسولِ عالمینؐ جماعت کی امامت کررہے ہیں یہی بچہ پھر مسجدِ نبویؐ میں داخل ہوتا ہے اس وقت جبکہ حضور ختمی مرتبتؐ بارگاہ احدیت میں اپنی پیشانی مبارک زمین پر رکھے ہوئے ہیں "حسینؑ" آتے ہیں آپ کی پشت! نہیں بلکہ مہر نبوت پر بیٹھ جاتے ہیں "حسینؑ" پشت مبارک سے اترتے نہیں عالمین کے رسولؐ سجدے کو طول دیتے ہیں۔ صحابہ کرامؓ سمجھتے ہیں کہ رسولؐ پر وحی نازل ہورہی ہے۔ پیغمبر اسلامؐ اس وقت تک سجدے سے سر نہیں اُٹھاتے جب تک حسینؑ خود پشت نبوت سے الگ نہیں ہوتے۔ اب کائنات کے تمام دانشوروں دقیق گتھیاں سلجھانے والے فلسفہ دانوں اور شہرت دوام حاصل کرنے والے مدبروں سے سوال ہے کہ یہ کیا ماجرا ہے! کیا یہ نواسے سے محبت کا اثر ہے، حضور اکرمؐ اپنی پشتِ مبارک سے بچے کو جدا نہیں کررہے ہیں ہم بھی ایسا کرسکتے ہیں؟ نہیں ہم ایسا نہیں کرسکتے۔ تو کیا نعوذ باللہ خاتم النبینؐ جذبات سے مغلوب ہوگئے تھے؟ کیا نبیؐ جذبات کے ماتحت ہوتا ہے؟ نہیں! نہیں ایسا نہیں ہے، سرکارِ دوعالمؐ ان تمام غلطی کے امکانات ولوازمات سے مبرا ہیں جس کیلئے اصطلاحی لفظ "معصوم" ہے "صاحبِ عصمت" یعنی آپؐ

بالکل غلطیوں کے امکانات ولوزامات سے مبرااور معصوم عن الخطا ہیں کیونکہ خداوند عالم نے عالمین کیلئے رسولؐ کونمونۂ عمل قرار دیا ہے جس کے بعد غلطی کے امکان کے کوئی معنی نہیں۔ حکم الٰہی ہے کہ رسولؐ جو تمہیں دیں اس کو لے لو اور جس سے منع کریں اس سے رک جاؤ۔ اس سے صاف ظاہر ہے کہ رسولؐ اللہ کا کوئی کلام یا مرضی الٰہی کے خلاف ہوتا ہی نہیں! اس پر متعدد آیات قرآنی گواہ ہیں۔ کاوش تحقیق فطرت کا سرمایہ ہے، آیئے ایک حقیقت پسند انسان کی طرح اس سے استفادہ کریں۔ حق کے کامل نمائندوں کا حضورؐ اکرم کا عوام سے اس طرح تعارف یہ بتلا رہا ہے کہ آپؐ کے بعد بھی اگر اسلام پر کوئی نازک وقت آجائے تو یہ سب کے سب نصرتِ اسلام کیلئے گھر سے نکل کھڑے ہونگے جس طرح آج میں "مباہلے" کیلئے نکلا ہوں اور یہ سب کے سب اپنی جانوں کا نذرانہ پیش کرنے سے کبھی کوئی دریغ نہیں کرینگے۔ حضور ختمی مرتبتؐ کے اس عمل سے یہ بات بھی واضح ہوگئی کہ نصرتِ اسلام کے موقع پر مرد، عورت، بچہ، بوڑھا کوئی مستثنٰی نہیں ہوسکتا۔ حضرت امام حسین علیہ السلام نے اپنے نانا کی سیرت وکردار اور بلند حوصلگی کے اعلٰی معیار کو برقرار رکھتے ہوئے، بے پایاں محبت کرنے والے، بلند حوصلہ والد گرامی حضرت علیؑ ابن ابی طالبؑ کے تمام اقوال وکردار اور بے پناہ چاہنے والی والدہ گرامی کے تمام اوصاف کو اپنی زندگی کا جزو لاینفک بنالیا تھا۔ یزید حضرت امام حسین علیہ السلام سے کبھی بیعت طلب نہ کرتا اگر وہ صرف دُنیوی قسم کی ایک سلطنت کا دعویدار ہوتا مگر وہ جس قسم کی سلطنت کے مالک ہونے کا مدعی تھا وہ تو خلافت اسلامیہ والی حکومت تھی جو رسولؐ اللہ کی جانشینی کے مترادف سمجھی جاتی تھی۔ یزید کا نصب العین یہ تھا کہ بادشاہ مذہب کے جزو وکل کا مالک ہو اور مذہبی قوانین بادشاہ کی خواہش کے پابند ہوں۔ اس لئے وہ ضروری سمجھتا تھا کہ پیغمبر اسلامؐ کے وارث سے اپنی حکومت کو تسلیم کرائے اور وہ خوب سمجھتا تھا کہ اس وقت اس وارثت کی مالک صرف حسینؑ ہی کی ذات ہے۔ اس لئے وہ لازم سمجھتا تھا کہ آپؑ سے بیعت حاصل کرے۔ حضرت امام حسین علیہ السلام یہ سمجھتے تھے کہ اگر اس وقت میرے بھائی حسنؑ ہوتے تو بیعت کی خواہش ان سے کی جاتی مجھ سے نہ کی جاتی۔ اگر اس وقت میرے بابا علیؑ مرتضٰی ہوتے تو بیعت کا جھگڑا ان سے کیا جاتا۔ مجھ سے نہ کیا جاتا اگر اس وقت میرے جدِ امجد رسولؐ اللہ ہوتے تو اپنی حکومت کے جواز کی تصدیق ان سے کی جاتی۔ مجھ سے نہ کی جاتی اب تو میں ہوں مجھ سے بیعت طلب کی جارہی ہے ایسی صورت میں کیا یہ ممکن تھا کہ میرے بھائی حسنؑ ہوتے وہ بیعت کرلیتے، میرے پدر بزرگوار علی مرتضٰیؑ ہوتے اور وہ سرِ تسلیم خم کردیتے اور میرے نانا رسولؐ اللہ ہوتے تو وہ اسی حکومت کو جائز تسلیم کرلیتے۔ نہیں ممکن نہیں یہ تھا حضرت امام حسینؑ نے اِس پختہ احساس ذمہ داری کی بنا پر تمام مصائب اور مشکلات کو برداشت کرنا گوارا کرلیا اور طے کرلیا کہ میں بیعت نہیں کرونگا۔ یہ عزتِ نفس شرفِ حق اور وقارِ دینی کا سوال تھا جس پر پہلے ہی دن آپ نے آخر دم تک ثابت قدم رہنے کا عزم بالجزم کرلیا تھا۔ چنانچہ حفاظتِ خود اختیاری کے فرض کو انجام دیتے ہوئے، جو اسلامی شریعت کا ایک بنیادی حکم ہے، آپؑ نے اپنے تمام متعلقین کو جن میں عورتیں اور بچے بھی تھے، اپنے ساتھ لیا اور ۲۸ رجب المرجب کو روضۂ اقدس سے جدا ہوکر مدینہ چھوڑ دیا اور مکے میں پہنچے تا کہ تمام لوگوں کو آگاہ کرسکیں کہ یزید کا مقصد کیا ہے کردار کیا ہے اور وقت کا تقاضا کیا ہے۔

اسطرح آپؑ نے یہ ثابت کردیا کہ آپؑ کسی سے جنگ کرنا اور اپنی اور اپنے ساتھیوں کی زندگی کو معرضِ خطر میں ڈالنا نہیں چاہتے۔ اسلام کی رو سے مکہ جائے امن ہے لیکن یہاں بھی امامؑ کو اپنے قتل کا سامان نظر آیا۔ آخر ایامِ حج میں جب تمام عالمِ اسلام مکے کی طرف کھنچا چلا آرہا تھا آپؑ حج کو عمرے سے تبدیل کرکے مکے سے رخصت ہورہے تھے۔ آپؑ کوفے کی طرف روانہ ہوئے جہاں کے لوگ آپؑ کو اصرار کے ساتھ بلا

رہے تھے اور آپؑ سے مذہبی رہنمائی کے طالب تھے اور آپؑ اپنے چچازاد بھائی حضرت مسلم بن عقیلؑ کو حالات کا مشاہدہ کرنے کیلئے کوفہ بھیج چکے تھے کہ راستے میں آپؑ کو حضرت مسلمؑ کے قتل کی اطلاع ملی۔ اس کے بعد اب کوفے جانے کا بظاہر کوئی موقع نہیں تھا اور ایسی صورت میں مکہ یا مدینے جانے کا بھی کوئی امکان نہیں تھا، ادھر عبیداللہ ابن زیاد نے آپؑ کو گرفتار کرنے کیلئے کوفے سے فوج بھیج دی جس نے آپؑ کو آگے بڑھنے یا واپس جانے سے روکا۔ مجبوراً آپؑ کربلا کی سرزمین پر اتر پڑے دوسرے ہی دن سے یزید کا ٹڈی دل لشکر کربلا کے میدان میں آنا شروع ہو گیا راستے بند کر دیئے گئے اور آپؑ کو گھیر کر بیعت کیلئے مجبور کیا جانے لگا۔

دراصل ابھی تک دُنیا اور اس نفی بیعت کے معنی نہیں سمجھ سکی تھی کیونکہ وہ انکار بیعت کی صورت میں تشدد اور ظلم وستم کے ان درجوں کا اندازہ نہیں کر سکتی تھی جو بعد میں حضرت امام حسینؑ کے سامنے آئے۔ لیکن آپؑ جب یہ کہہ رہے تھے کہ میں بیعت نہیں کرونگا اس وقت آپؑ ظلم وستم کے تمام امکانات پر غور کر کے اور اپنے نفس کی قوتِ برداشت کا پورا جائزہ لے کر کامل اعتماد کے ساتھ انکار بیعت کر رہے تھے۔ یہی وجہ ہے آپ دیکھیں کہ ظلم و تشدد اپنی آخری حد تک پہنچ گیا لیکن امام حسینؑ کی صبر و برداشت کی قوت ختم نہ ہو سکی۔ آپؑ اپنی بات پر آخر دم تک قائم رہے اسی عزم و استقلال کے ساتھ جس کو آپؑ نے پہلے ہی دن طے کر لیا تھا۔ اسلام میں صرف بیعت نہ کرنا کبھی بھی کوئی قابل تعزیر جرم نہیں سمجھا گیا اور پھر یہ بھی کوئی قانون نہیں کہ اقلیت کو جبراً اپنی رائے تبدیل کرنے پر مجبور کیا جائے مگر کربلا میں ایسا ہی ہوا کہ حضرت امام حسین علیہ السلام سے بیعت حاصل کرنے کیلئے سلطنتِ شام کی پوری مشینری اور شاہی جبروت کی تمام طاقت صرف کر دی گئی۔ مگر امام عالی مقامؑ اور ان کے جانباز ساتھیوں کے پائے استقلال میں ذرّہ برابر لرزش پیدا نہیں ہوئی۔ یزید نے شام اور ابنِ زیاد نے کوفے سے مزید فوج کربلا بھیج دی اور یزیدی لشکر نے محرم کی سات تاریخ کو آپؑ پر آپؑ کے ساتھیوں پر یہاں تک کہ چھوٹے، معصوم اور شیر خوار بچوں پر بھی پانی بند کر دیا، جان بلب بچے پیاس سے مضطرب نظر آرہے تھے اور ایک قطرہء آب بھی آپؑ کے خیمے تک پہنچنے کی جازت نہیں تھی۔ یہ حضرت امام حسین علیہ السلام کی انتہائی فراست، دانشمندی اور مدبرانہ حوصلہ تھا کہ آپؑ یزیدی فوج کے سپہ سالار عمر ابن سعد سے محرم کی نو تاریخ تک صلح کی گفتگو کرتے رہے۔ اس طرح آپؑ نے یہ ثابت کر دیا کہ آپؑ کسی سے جنگ کرنا نہیں چاہتے بشرطیکہ یزید کی بیعت پر اصرار نہ کیا جائے۔ لیکن نویں محرم کی شام کو اُس بڑے لشکر نے آپؑ پر حملہ کر دیا۔ پھر بھی موقع کی اس نزاکت پر آپؑ نے ایک رات کی اجازت طلب کی۔ ''معروف شبِ عاشور'' ایک رات کی اجازت طلب کرنا اور اس میں کامیاب ہو جانا ایک داعیٔ حق کی انتہائی تدبر فراست اور قائدانہ صلاحیت کی اعلیٰ مثال ہے جو آپؑ نے قائم کی۔ اس طرح آپؑ نے دُشمنوں کو اپنے کردار کا جائزہ لینے کا موقع فراہم کر دیا اور دوستوں کو بھی سوچنے کا موقع دیدیا یہ کہہ کر کہ کل ہماری زندگی کا آخری دن ہے جو ساتھ چھوڑ کر جانا چاہتا ہے وہ اس رات کے اندھیرے میں جس طرف چاہے چلا جائے۔ یہ ہے امامؑ کی دُور اندیشی اور یہ اسی کا نتیجہ تھا کہ تاریخِ عالم میں یہ حیران کن واقعہ رونما ہوا کہ دُشمن کی فوج کے ایک بڑے دستے کا سردار حر بن یزید بن ریاحی باطل فوج سے نکل کر خدمتِ امامؑ میں حاضر ہوا اور امامؑ سے جنگ کی اجازت لیکر اُسی دُشمنِ فوج سے شدید مقابلہ کر کے جنت الفردوس کو سدھار گیا اور زندہ جاوید ہو گیا اور دوسرا محیر العقول واقعہ یہ ہوا کہ حضرت امام حسین علیہ السلام کے ساتھیوں میں سے کسی نے بھی امامؑ کے موقف سے ذرہ برابر بھی روگردانی نہیں کی اور آپؑ کے جانباز ساتھی جو آپؑ سے خاندانی تعلق بھی نہیں رکھتے

تھے دسویں محرم کو صبح سے دو پہر کے بعد تک برابر اپنی جانیں آپؑ اور آپؑ کے نصب العین اور اُصول کی خاطر قربان کرتے رہے۔ جب ان جانبازوں میں سے کوئی باقی نہ رہا تو عزیزوں کی نوبت آئی اور اب سورج اپنی پوری آب وتاب کے ساتھ آگ برسا رہا تھا تمازت آفتاب میں جس قدر اضافہ ہو رہا تھا اتنی ہی پیاس کی شدت بڑھتی جارہی تھی اور اس نقطہء حدّت پہ کھڑے تھے شبیرؑ ''کہ جہاں دھوپ کچھ اس طور سے گرماتی تھی سینہ برف سے بھی آنچ نکل جاتی تھی۔'' حضرت امام حسین علیہ السلام کو اپنی قوتِ برداشت کا پُورا پُورا امتحان دینا تھا۔ اسی وجہ سے آپؑ نے سب سے پہلے اپنے کڑیل جوان اور ہم شکلِ پیغمبرؐ بیٹے علی اکبرؑ کو میدانِ کارزار میں بھیجا۔ اب عالم یہ تھا کہ علی اکبرؑ کی ماں خیمے میں تھیں اور باپؑ خیمے کے دروازے پر اور ان کا چاند فوج مخالف کی گھٹا میں چھپا تھا باپؑ نے دیکھا اور ماں نے سن لیا کہ علی اکبرؑ کا جسم تلوار سے ٹکڑے ٹکڑے ہو گیا مگر امام عالیٰ مقامؑ کے صبر وسکون میں فرق نہ آیا۔ اس کے بعد دوسرے عزیز بھی ایک ایک کر کے آپؑ سے رخصت ہو کر راہِ حق میں نثار ہو گئے۔ آخر میں آپؑ کے ذی حشم اور جانباز بھائی حضرت عباس ابن علیؑ آپ سے رخصت ہوئے۔ یہ حسینیؑ جماعت کے علمدارؑ تھے ان کے شہید ہونے سے امام مظلومؑ کی کمر ٹوٹ گئی مگر ہمت شکستہ نہیں ہوئی۔ بھائی کی شہادت کے بعد حضرت امام حسین علیہ السلام نے ایک ایسا ہدیہ بارگاہِ احدیت میں پیش کیا جس نے دُشمن فوج کی صفوں میں تہلکہ مچا دیا، وہ تھا شیر خوار بچہ جو پیاس کی شدت سے سسکیاں لے رہا تھا۔ کربلا کے تپتے میدان میں پانی پلانے کیلئے امامِ عالیٰ مقامؑ نے علی اصغرؑ کو اپنے ہاتھوں پر بلند کیا اس وقت وقتِ گریزاں ٹھہر گیا۔ نبضِ کائنات رک گئی۔ انسانیت کے ہاتھ پیروں میں لرزہ پڑ گیا اور رحم وکرم کی دُنیا میں اندھیرا چھا گیا جب اس دُشمن فوج کے سپاہی حرملہ نے تیر چلۂ کمان میں جوڑا اور بچے کی گردن کو نشانہ بنایا۔ حسین علیہ السلام کا یہ آخری ہدیہ بھی رُب العزت کی بارگاہ میں قبول ہو گیا۔ اب حضرت امام حسینؑ کو حق کی حمایت میں خود جہاد کا قرض ادا کرنا اور اپنی جان کی قربانی پیش کرنا تھی چنانچہ آپ نے اس شکستگی، بے کسی اور تشنگی کے عالم میں تلوار نیام سے نکالی اور جتنا قانون اسلام کی رو سے آپؑ کو اپنا فریضہ محسوس ہوتا تھا اس حد تک انتہائی شدید مقابلہ کیا ایسا مقابلہ جو ایسے حالات میں عام انسانوں کی طاقت سے یقیناً بالاتر ہے۔ مگر کہاں ایک انسانی جسم اور کہاں فولادی تلواروں کا سیلاب۔ جسم زخموں سے چُور چُور ہو گیا آپؑ پشتِ ذوالجناح سے زمین پر تشریف لائے آپؑ نے سجدۂ آخر کیا اور سجدے ہی میں آپؑ کا سر قلم کر کے نیزے پر بلند کر دیا گیا۔ شہیدوں کی لاشوں کو گھوڑوں کی ٹاپوں سے پامال کیا گیا مال واسباب لوٹا گیا۔ خیموں میں آگ لگائی گئی۔ خاندانِ رسالتؐ کی مقدس خواتین کے سروں سے چادریں اُتاریں گئیں۔ حضرت امام زین العابدینؑ جو بیمار و ناتواں تھے انہیں طوق وزنجیر پہنایا گیا اور عرب کے شریف ترین خاندان کی غیرت مند بیبیوں کو اسیر کر کے کربلا سے کوفہ اور کوفہ سے شام کے درباروں میں لایا گیا۔ یہ ہے تاریخِ عالم کا وہ سب سے بڑا حادثۂ جانکاہ جو کربلا کے نام سے یاد کیا جاتا ہے اور جس کو ہر سال بڑے عزت واحترام کے ساتھ منایا جاتا ہے۔ دُنیا دیکھے گی کہ نام یزید مقاماتِ پست میں رینگ رہا ہے اور فتح خود فریبِ شکست سے بدل گئی ہے اور امام حسین علیہ السلام کا نام منارۂ نور بن کر تمام عالم کو جگمگا رہا ہے۔

مرجع قلب دو عالم ہے مزارِ شبیرؑ
کربلا کعبۂ صاحب نظراں آج بھی ہے

حافظ شہزادہ سید محسن علی زنجانی




# تحفتاً ادارہ سے مفت طلب کریں
# لوح محفوظ

**روحانی فوائد لوح محفوظ** ان کو پڑھنے سے یا پاس رکھنے سے حفاظت از شر شیطان' سر دشمنان' شر حسد دین' شر بد حاوہان' شرا شرار' زبان بندی بد گویان' حفظ آبرو' حفاظت آفات' حفاظت بلیات' حفاظت نظر بد' وسعت رزق' رفع پریشانی' رفع بندش' کور چشم دشمن' دوستی' اخوت' محبت' عزت' احترام' شہرت اور نظر خلائق' باطل السحر' تیر بند' تیغ بند' حفاظت ساحران' رفع خرابی کارہا' کشائش کارہا' حفاظت ناگہانی موت' حفاظت حادثات' خاندان میں اتفاق اتحاد' محبت زن وشوہر' بیماریوں سے حفاظت' شفائے امراض' حفاظت جانکنی سختی' رفع عداوت' تسخیر ظالم' ہول اور وحشت کی دوری' حفاظت موذی جانور' حفاظت درندہ' موت کے وقت چہرہ نورانی' برے خیالات سے حفاظت۔ آپ اس زمانہ میں تنگی اور مشکلات کی زندگی بسر کر رہے ہیں خواہ کوئی وجہ ہو قرض نے نیند حرام کر دی ہو باوجود محنت اور کوشش کے روزگار نہ ملتا ہو پیسے میں برکت نہ ہو' ترقی نہ ہوتی ہو' ملازمت نہ ملتی ہو یا اور کسی بھی وجہ سے زندگی اجیرن ہو چکی ہو کاروبار دِن بدن نقصان میں ہو۔ کسی دشمن کا خفیہ ہاتھ کام کر رہا ہو تو **لوح محفوظ** تحفتاً شہزادہ حافظ سید محسن علی شاہ زنجانی سے لیکر اپنے پاس رکھیں یا فریم کروا کر گھر میں لٹکائیں فوائد بے بہا مشاہدہ ہونگے۔ یہ دعویٰ نہیں حقیقت ہے کہ جس شخص کے پاس یہ لوح محفوظ ہوگی اس شخص کے سب کام قدرت الٰہی سے درست ہوتے جائینگے۔ دوسرا یہ کہ اُس شخص پر آفت' مصیبت' اذیت اور ناگہانی موت نہ آ سکے گی۔ آگ تیر تلوار اور گولی بھی اس شخص پر اثر انداز نہ ہو سکے گی۔ گویا کہ یہ ایک قسم کی بلٹ پروف جیکٹ ہی ہوگی مقصد یہ ہے کہ جب آپکے پاس لوح محفوظ ہوگی آپ کا اپنا تحفظ خود بخود ہوگا مختصر یہ کہ نہایت ہی مجرب اور کامیاب لوح ہے آپ استعمال کر کے دیکھیں فوائد بے شمار ظاہر ہونگے۔ انشاء اللہ

**یہ لوح محفوظ** مجموعہ احراز 150 مختلف دعاؤں قرآنی آیات اور ایک ہزار اسمائے حسنیٰ پر مشتمل ہے۔ ان کی تفصیل یہ ہے۔

(1) حرز جواد علیہ السلام (2) حرز یمانی (3) حرز ابو دجانہ (4) دعائے معراج (5) دعائے الامان (6) دعائے نادعلیؑ کبیر (7) دعائے نور کبیر (8) دعائے جوشن کبیر (9) ایک ہزار اسمائے حسنیٰ (10) آیت الکرسی (11) چار قل (12) حرز یامن تحل (13) حروف مقطعات (14) حرز خدیجۃ الکبریٰؑ (2 عدد) (15) 4 عدد حرز النبیؐ (16) حرز فاطمۃ الزہراؑ (17) حرز علی علیہ السلام (دو عدد) (18) حرز حسن وحسین علیہ السلام (19) حرز حسن علیہ السلام (20) حرز حسین علیہ السلام (21) حرز زین العابدین علیہ السلام (تین عدد) (22) حرز باقر علیہ السلام (دو عدد) (23) حرز صادق علیہا السلام (دو عدد) (24) حرز موسیٰ کاظم علیہ السلام (چھ عدد) (25) حرز امام رضا علیہ السلام (تین عدد) (26) حرز محمد تقی علیہ السلام (27) حرز علی نقی علیہ السلام (28) حرز حسن عسکری علیہ السلام (دو عدد) (29) حرز ولی عصر علیہ السلام (دو عدد) ان کی بزرگ علمائے متقدمین نے انبیاءؑ وآئمہ اطہارؑ سے نسبت بیان فرمائی ہیں۔

# اقوالِ امام حسین علیہ السلام

☆ عقل صرف حق کی پیروی کرنے سے کامل ہوتی ہے۔ (امام حسین علیہ السلام)

☆ اہل فسق و فجور کی صحبت بدنامی کی بات ہے۔ (امام حسین علیہ السلام)

☆ خوف خدا میں گریہ و زاری کرنا دوزخ سے نجات کا ذریعہ ہے۔ (امام حسین علیہ السلام)

☆ جس فعل پر عذرخواہی کرنا پڑے وہ کام ہی انجام نہ دو۔ (امام حسین علیہ السلام)

☆ مومن نہ برا کام کرتا ہے نہ عذرخواہی کرتا ہے۔ (امام حسین علیہ السلام)

☆ جب تک آنے والا اسلام نہ کرے اس کو اندر آنے کی اجازت نہ دو۔ (امام حسین علیہ السلام)

☆ غیر اہل فکر سے بحث و مباحثہ اسباب جہالت کی علامت ہے۔ (امام حسین علیہ السلام)

☆ جس نے سخاوت کی اس نے سیادت حاصل کی اور جس نے بخل کی وہ ذلیل ہوا۔ (حضرت امام حسین علیہ السلام)

☆ جو کسی مومن کی کرب و بے چینی کو دور کرے خدا اس کی دنیا و آخرت کی بے چینی کو دور کرتا ہے۔ (امام حسین علیہ السلام)

☆ اپنی حاجت صرف تین شخصوں سے بیان کرو۔ ۱۔ دیندار ۲۔ جوان مرد ۳۔ صاحب حسب (امام حسین علیہ السلام)

☆ جس کام کو کرنا چاہتے ہو اس کو اس شخص کی طرح انجام دو جو یہ جانتا ہے کہ ہر گناہ کی سزا اور ہر نیکی کی جزا ہے۔ (امام حسینؑ)

☆ اپنے برادر (مومن) کے پس پشت وہی بات کہو جو تم کو پسند ہو کہ تمہارے پس پشت کہی جائے۔ (امام حسین علیہ السلام)

☆ اے میری بہن زینب مجھے نماز شب کی دعاؤں میں یاد رکھنا (امام حسینؑ)

☆ میں شہید جور و جفا ہوں جب بھی کوئی مومن میرا ذکر کرے گا تو اس کی آنکھوں سے آنسو جاری ہو جائیں گے (امام حسینؑ)

☆ اللہ نے جیسے باوفا اصحاب مجھے عطا فرمائے ہیں ایسے میرے نانا رسولؐ کو بھی نہیں ملے (امام حسینؑ)

☆ اے موت راہ خدا میں خوش آمدید، بہر حال تو میری عزت و بزرگی کو نابود نہیں کر سکتی اور میں موت سے ہراساں نہیں ہوں گا (امام حسینؑ)

☆ میں آنسوؤں کا ذبح شدہ ہوں (حضرت امام حسین علیہ السلام)

☆ ظالم کے ساتھ ذلت کی زندگی سے عزت کی موت بہتر ہے (حضرت امام حسین علیہ السلام)

☆ دنیا سے دل لگانے والے اس بات کو کبھی نہ بھولیں کہ اس کی عیش و عشرت ہمیشہ اور باقی رہنے والی نہیں (امام حسینؑ)

☆ خدا کی اطاعت کرنے والے دنیا کی زوال پذیر لذتوں کو خاطر میں نہیں لاتے۔ (امام حسینؑ)

☆ اس خدا پر بھروسہ کرو جو نافرمانی کے باوجود تمہارا رزق بند نہیں کرتا (امام حسینؑ)

☆ اگر تین چیزیں نہ ہوتیں تو فرزند آدم کس کے سامنے سر تسلیم خم نہ کرتا۔ فقر و احتیاج، بیماری، موت (امام حسینؑ)

☆ مجھ (حسینؑ) جیسا اس (یزید) جیسے کی بیعت نہیں کرے گا (امام حسینؑ)

☆ سلام کرنا ستر نیکیاں ہیں انہتر سلام کرنے والے اور ایک جواب دینے والے کیلئے ہیں (امام حسینؑ)

☆ اگر میرے قتل سے دین محمدؐ بچ سکتا ہے تو تلوارو آؤ مجھے ٹکڑے ٹکڑے کر دو (امام حسینؑ)

☆ اللہ مجھے سو بیٹے بھی عطا کرتا تو میں ہر ایک کا نام علی رکھتا (امام حسینؑ)

انسان کو اُس کی بُرائیوں سمیت قبول کرنے والا ہی اُس کا سچا دوست ہوتا ہے.......کیونکہ.......خُوبیاں تو دشمن کی بھی متاثر کرتی ہیں.

کسی کی مدد کرتے وقت اُسکے چہرے کی جانب مت دیکھو، ہوسکتا ہے اُسکی شرمندہ آنکھیں تمہارے دل میں غرور کا بیج بودے

## امام حسین علیہ السلام نے فرمایا

میں موت سے ڈرنے والا نہیں ہوں، عزت کی راہ میں حق کو زندہ کرنا میرے لیے آسان ہے عزت کی راہ میں مرنا جاودانی زندگی ہے اور ذلت کے ساتھ زندہ رہنا ایسی موت ہے جس کے ساتھ حیات نہیں ہے۔ کیا مجھے موت سے ڈراتے ہو؟ کیا تم میرے قتل سے زیادہ کچھ اور بھی کرسکتے ہو؟؟ خدا کی راہ میں شہادت "مبارک" ہے تم میری عظمت کو نہیں ختم کرسکتے اور میری عزت وشرافت کو بھی نہیں مٹا سکتے۔

کلمات الامام الحسینؑ، ص ۳۶۰، ح ۳۲۸






اس سال 20 عطارد 20 اکتوبر رات 12:16 سے 20 اکتوبر شام 4:10

طلسم امراض معدہ شرف عطارد اوج عطارد یا عطارد کسی ستارے سے تثلیث بنا رہا ہو۔ میں بنائی جاتی ہے۔ امراض معدہ اکثر آجکل ہر تیسرے آدمی کو ہے۔ معدے کیوجہ سے پریشان آئے دن دل پھڑکتا ہو، ہر کام میں رکاوٹ آتی ہو، شوگر کیوجہ سے صحت خراب ہوگئی ہو، جسم میں درد رہتا ہو، شوگر کیوجہ سے قوت باہ میں کمزوری ہو، یا شوہر بیوی ضرظلم کر رہا ہو، یا بیوی شوہر پر زیادتی کر رہی ہو، تو یہ طلسم اسکی کامیابی کی ضمانت ہوگی۔

اوج عطارد کے دوران خالص چاندی کی پلیٹ پر اسکو بنوا کر پاس رکھیں پھر (41) مرتبہ سورۃ یوسفؑ پڑھ کر دم کریں پھر اسکا ثواب میرے والدین اور شاہ زنجانی صاحب کے والدین کو بخشیں پھر اسم اعظم مخفی یَافَتَّاحُ یَاعَزِیزُ بِحَقِّ الوَکِیل یہ (111) مرتبہ روزانہ پڑھیں اللہ پاک ایسے حالات پیدا فرمائے گا کہ نحوست ٹل جائیگی۔ آخر میں مجھ گنہگار سیّد شعیب الرحمٰن شاہ اور میرے صاحبزادے شہزادہ سیّد محمد ابوعبداللہ کے حق میں دُعائے خیر کریں۔




| ٦٦٦٦ | ٦٦٦٦ | ٦٦٦٦ |
|---|---|---|
| ٦٦٦٦ | ٦٦٦٦ | ٦٦٦٦ |
| ٦٦٦٦ | ٦٦٦٦ | ٦٦٦٦ |

از تحریر: سیّد عامر علی نقوی، سیالکوٹ

## اوجِ عطارد

# اسمائے اعظم کے ذریعے ہر مشکل کا حل

1:۔ اگر کوئی پریشان حال ضرورت مند اور مشکلات کے مؤثر حل کے لئے اس عمل کو بجالائے تو ہر مشکل ہر پریشانی دور ہوگی۔ ہر واجب نماز کے بعد اپنا معمول بنالے اوّل آخر درود شریف پڑھ کر تین مرتبہ اسمائے اعظم کا ورد کر کے مقصد کی دعا مانگے۔ ''یا حیُّ یا قیومُ'' بِسمِ اللہِ الرحمٰن الرَّحیم ط ذکر یونیسہ "فَنَادیٰ فِی الظُّلمَاتِ اَن لَّآ اِلٰہَ اِلَّا اَنتَ سُبحَانَکَ اِنِّی کُنتُ مِنَ الظَّالِمِین ط

(بحوالہ: روح ریحان ص 87)

2:۔ تین راتوں کا مجرب عمل ہر مشکل پریشانی، مصیبت کے خاتمے کے لئے اسمائے اعظم کی بدولت ہر جائز دعا قبول ہوگی۔ ''یَا فَارِجَ الْھَمِّ وَیَا کَاشِفَ الْغَمِّ یَا صَادِقَ الْوَعدِ یَا مُوفیاً بِالْعَھدِ یَا مُنجِزَ الْوَعدِ یَا حَیُّ یَا لَا اِلٰہَ اِلَّا اَنتَ صَلَّ اللہُ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَ آلِ مُحَمَّدٍ وَسَلم ط درج بالا اسمائے اعظم کا ورد تین شب کریں اوّل آخر 11,11 مرتبہ درود شریف پڑھ کر 11 مرتبہ ورد کریں۔

(ماخذ مصباح کفعمی اور کلیم الطیب ص 80)

3:۔ حضرت امام زین العابدین علیہ السلام نے فرمایا۔ ہر واجب نماز کے بعد 3 مرتبہ بعد درود شریف اوّل آخر اس کلام کو پڑھ کر اپنی حاجت طلب کریں ہر حاجت پوری ہوگی۔ '' اَللّٰھُمَّ اِنِّی اَسئَلُکَ بِاسمِ یَا اَللہ یَا اَللہ یَا اَللہ یَا اَللہ یَا اَللہُ الَّذِی لَا اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ رَبُّ العَرشِ العَظِیم ط

4:۔ جلال الدین سیوطی اپنی کتاب ''مجربات سیوطی'' میں صفحہ نمبر 114 پر لکھتے ہیں کہ!

سورۃ یٰسین میں اللہ تعالیٰ کے اسمائے اعظم میں سے ایک اسم ہے جو شخص اس کو جان لے اور باوضو ہو کر لکھ کر دھو کر پئے یہ عمل 5 روز کرے اللہ تعالیٰ اس پر حکمت کے دروازے کھول دے گا۔ اور عوالم کے اسرار سے واقف کردے گا۔ وہ اسم سورۃ یٰسین کے وسط میں ہے اس کے پانچ کلمے ہیں اور سولہ حروف ہیں چار سقوط ہیں دو حرفوں پر نقطے ہیں اور دو پر نیچے نقطے ہیں۔ آئمہ اطہارؑ نے اس عقدے کا حل فرمایا ہے یہ اسرار الٰہی ہے سورۃ یٰسین کی آیت نمبر 58 ''سَلٰمٌ قَولاً مِن رَّبٍّ رَّحِیمٍ ط'' اس آیت کے اعداد 817 ہیں۔ انسانی ضرورتوں اور مشکل کا حل اس آیت کے ورد میں پوشیدہ ہے۔ 817 مرتبہ پانی پر پڑھ کر دم کر کے لاعلاج مریض کو 16 دن بلا ناغہ پلائیں وہ انشاء اللہ صحت یاب ہوگا۔ اس آیت کا نقش بھی تحریر کرتا ہوں۔ مثلث آبی چال سے لکھیں۔




11 نقوش لکھیں ایک گلے میں ڈالیں دس نقوش پانی میں ڈال کر دس دن پئیں۔

# 30 سال بعد شرفِ زحل تحفۃً مفت

# لوح شرفِ زحل (مفت) تحفۃً طلب کرنے کا طریقہ

زنجانی جنتری اور ماہنامہ آئینہ قسمت کے قارئین کو یاد ہوگا کہ تقریباً بارہ سال قبل ''شرف مشتری'' کے زمانہ میں -/5 روپے کا کشادگی رزق کا تیار شدہ ''شرفِ مشتری کا نوٹ'' بھی جذبہ خدمت خلق کے تحت تقسیم کیا گیا تھا، جو قارئین اور عام عوام میں بہت مقبول ہوا۔ اسکا سبب غالباً یہ تھا کہ اسکا کوئی ھدیہ ہی نہ تھا اور اسے صرف خوشنودی خدا اور ان بہن بھائیوں کی خدمت کے لیے الہامی طور سے بنایا گیا جو مہنگی لوح مشتری حاصل نہ کر سکتے تھے۔ پانچ کے بدلے پانچ روپے برکت کا شرف مشتری کا نوٹ پیش کیا گیا، جس سے لاکھ سوا لاکھ بہن بھائیوں نے فائدہ اُٹھایا اور 99.99 فیصد بہن بھائی اس روحانی تحفہ سے فیض یاب ہوئے اور ان کا رزق رحمٰن ورحیم کے کرم سے کشادہ ہوگیا۔ یہ روحانی سلسلہ اب پانچ کے نوٹ کی بجائے سو روپے کے نوٹ میں تبدیل ہو چکا ہے۔ ہر مرد وزن کی زندگی میں کم از کم تین مرتبہ ستارہ زحل کی نحوست ساڑھ ستی (7½ سالہ) آتی ہے، تب ترقی میں التواء، کاروباری، معاشی رکاوٹیں، نحوستیں، سحر جیسے بداثرات (زحل) سیارگان میں مبتلا کروانے کا دور زندگی میں شروع ہو جاتا ہے۔ عموماً ساڑھ ستی 22 سال بعد دوبارہ شروع ہو جاتی ہے۔ جتنی بڑی حیثیت وشخصیت اُتنی ہی بڑی پریشانیاں آتی ہیں۔ تا زندگی تحفظ کیلئے آپ لوح شرفِ زحل مفت تحفۃً طلب فرما سکتے ہیں۔ ہم اپنے پروردگار کا شکر بجا لاتے ہیں جس سے ہمیں بلا امتیاز مذہب وملت سب کی روحانی خدمت کرنے کی توفیق عطا کی۔ شرفِ مشتری نوٹ کی طرز پر آج پھر 30 سال بعد آپ کے لیے شرفِ زحل (عکس شرفِ زحل) مفت منگوانے کی روحانی پیشکش سب کیلئے ہے۔ سبھی بہن بھائی مومنین ومومنات لوح شرفِ زحل منگوانے کی معمولی روحانی شرائط پر عمل کر کے 100 فیصد مفت تحفۃً لوح شرفِ زحل طلب کر سکتے ہیں، جبکہ ''لوحِ محفوظ'' مفت تحفتاً دینے کا سلسلہ بھی گذشتہ دس بارہ سال سے جاری ہے، جس سے اب تک لاکھوں بہن بھائی میرے خاندانِ زنجانیہ عالیہ کے اس نایاب وروحانی تحفہ سے فیض یاب ہو چکے ہیں۔ شرفِ زحل منگوانے کا روحانی طریقہ 8 نوافل 2-2 رکعت کر کے ادا کریں۔ ☆ دو نفل کا ثواب ایک لاکھ چوبیس ہزار انبیاء کی بارگاہ میں خصوصاً سرکار دو عالمؐ کی خدمت اقدس میں ہدیۃً تحفۃً پیش کریں۔ ☆ پھر دو نفل کا ثواب چہاردہ معصومینؑ کو ہدیۃً تحفۃً پیش کریں، ☆ پھر مزید دو نفل کا ثواب حالیہ دہشت گردی کے شہداء اور جن کی کوئی فاتحہ پڑھنے والا نہیں ہے، خصوصاً اپنے والدین (حیات ہونے کی صورت) یا اپنے خاندان کے بزرگان، گزشتگان کی ارواح کو ایصال ثواب کریں ☆ اور آخر میں دو نفل کا ثواب خاندانِ زنجانیہ عالیہ کے بزرگان کی ارواح کو پڑھ کر ھدیہ کریں۔ جب آپ یہ شرائط پوری کر چکیں تو ادارہ آئینہ قسمت، کاشانۂ زنجانی، D-125، گلبرگ 2، لاہور سے لوح شرفِ زحل (مفت) پتہ لکھا ہوا جوابی لفافہ (نام بمعہ والدین) بھیج کر تحفۃً طلب فرما سکتے ہیں۔ بیرونِ ملک رہنے والے بہن بھائی صرف ڈاک خرچہ ویسٹرن یونین سے بنام سیّد محسن علی زنجانی بھیج کر منگوا سکتے ہیں، ویسٹرن یونین کا پن نمبر اور پتہ موبائل 0092-300-4303429 پر ایس ایم ایس کر کے منگوالیں۔

# اہرام شرفِ مشتری Pyramid

## اہرام کے فوائد اور تجربات

☆ مراقبہ میں ارتکاز توجہ یکسوئی پانے کے لیے اس میں اپنی تصویر رکھ دیں یا بڑے اہرام میں بیٹھ کر مراقبہ کریں، نتائج مخفی اسرار و رموز سو فیصد ملتے ہیں۔ ☆ اہرام نیک خواہشات وخیالات کو مادی شکل بھی فراہم کرتے ہیں۔ اہرام میں ناقابل عمل خواہشات لکھ کر رکھیں، پوری ہو سکتی ہیں۔ ☆ اپنے بیڈ کے نیچے اہرام رکھیں، آپ کو پُرسکون میٹھی نیند آئے گی۔ شادی شدہ ہونے کی صورت میں ازدواجی مسرتیں بڑھ جائیں گی۔ ☆ اہرام میں بلیڈ رکھ دیں تو بلیڈ تیز ہو کر پھر سے کارآمد ہو جاتا ہے۔ ☆ اہرام میں موذی امراض کینسر، سرطان کی ادویات رکھیں، ادویہ میں روحانی تاثیر شفاء کی قوت بڑھ جائے گی۔ ☆ اہرام میں پھل، سبزیاں رکھ کر کھائیں مزید توانائی بخش غذا بن جائے۔ ☆ اہرام میں بیج یا قلمیں رکھیں تو اُن کی افزائش حیرت انگیز طور پر بڑھتی ہے۔ ☆ اہرام میں رکھا گیا دودھ یا پانی پینے سے بڑھاپا طاری نہیں ہوتا۔ اس دودھ یا پانی سے چہرہ دھونے سے خوبصورتی میں اضافہ ہوتا ہے۔ ☆ اہرام میں کوئی اسم اعظم یا قرآنی نقش اپنے نام مقصد کے ساتھ لکھ کر عروج ماہ میں رکھیں، روحانی تاثیرات آپ کو حیران کر دیں گی۔

**ترکیب استعمال:** اہرام کے اندر کاغذ پر دعائیں لکھ کر رکھ سکتے ہیں، دعائیں رکھنے سے پہلے دو نفل حاجت ادا کر کے اہرام کا ڈھکن اٹھا کر سنٹر پوائنٹ پر سکاچ ٹیپ لگا کر دعائیں کر کے رکھ دیں، اہرام لیول سے سیدھا کر لیں، اہرام کے نیچے پلیٹ فارم پر چار یکساں لائنیں ہیں۔ ایک لائن کو قطب نما (Compass) سے شمال کی سمت کریں، یوں اہرام میں رکھی ہوئی دوا یا دعائیں تاثیر شروع ہو جائے گی۔ بہتر وقت رکھنے کا عروج ماہ چاند کی یکم تا 14 تواریخ ہیں۔

زنجانی جنتری 2002ء میں کرشمات اہرام کے ذکر سے اندازہ ہوا کہ اہرام سے فیض یابی اور اس میں دلچسپی رکھنے والے شائقین ساری دنیا کی طرح وطن عزیز پاکستان میں بھی خاصی تعداد میں پائے جاتے ہیں۔ مختلف اوقات میں کل پرائیویٹ ٹیلی ویژن کے نغمات اور اشتہاری فلم DHL نے اہرام میں ایک بار پھر عوامی دلچسپیاں بڑھا دی ہیں۔ سال بھر وقفہ وقفہ سے ملنے والے تجربات میں چند نئے تجربات کا اضافہ ہوا ہے۔

☆ اہرام میں بانجھ پن کے لیے رکھی گئی ادویات کے مسلسل استعمال سے بانجھ پن کا مرض جاتا رہا۔ ☆ روٹھے ہوئے (محبت) دوستوں کو منانے کے لیے رکھی گئی دعا قبول ہوئی۔ ☆ ہمارے دوست میجر (ر) خالد اسماعیل قاضی و میجر (ر) نوید اکبر نے بتایا کہ اُن کے ایک دوست نے اہرام کے اندر پرائز بانڈ اور نکلنے کی دعا لکھ کر رکھی اور ان کا پچاس لاکھ روپے کا انعام نکل آیا۔ اہرام کے اَن گنت فوائد میں یہ ایک نیا اضافہ ہے۔ ☆ اہرام گھر میں رکھنے سے خبیث ارواح جنات، آسیب کے اثرات کا خاتمہ ہوا۔ ☆ اہرام عین سرہانے کے نیچے رکھ کر سونے سے خواب میں استخارہ جلد نصیب ہوتا ہے۔ ☆ اہرام بستر کے عین تکیہ کے نیچے رکھ کر بہ نیت پرائز بانڈ زنمبرز معلوم کرنے کے لیے باوضو سونے سے خواب میں متوقع لکی نمبرز معلوم ہوتے ہیں۔ ☆ اہرام میں کوئی سکن کریم رکھ کر استعمال کرنے سے چہرے کی خوبصورتی، داغ دھبے دور ہوتے ہیں۔ ☆ اہرام میں بادام رکھ کر کھانے سے نظر اور دماغ تیز ہوتا ہے۔ ☆ اہرام میں نام بمعہ والدہ لکھ کر رکھنے سے تحفظ احساس رہتا ہے جیسے کوئی آپ کے ساتھ ہو اور آپ کی حفاظت کر رہا ہے۔ ☆ اہرام میں بخورات (صندل، لوبان، ہرمل، گوگل، دال چینی) سات دن رکھ کر جلانے سے مخفی مخلوقات کی جھلکیاں نظر آنے لگتی ہیں۔




## اہرام بنانے کی ترتیب

اہرام گتے، لکڑی، جست، ایلومینیم، مٹی یا پتھر یا کسی بھی چیز کا بنائیں۔ AB کا ایک گرافک زاویہ 58.18 اور BC کا گرافک زاویہ 301.82 ہے۔ یہ زاویہ کمپیوٹر سے بنائیں۔ دونوں نقطے B کو ملنے چاہئیں، کمپیوٹر پرنٹر سے پرنٹ نکلوالیں۔ یہ اہرام کی، کی Key بن جائے گی۔ اس فارمولا سے اہرام کی سائیڈ تیار ہوگی، اس طرح کی چار سائیڈز بنا کر نقطہ B کو ملاتے جائیں، درست اہرام بن جائے گا۔ درجنوں غلط اہرام بنانے کے بعد یہی آسان طریقہ ہاتھ لگا ہے۔



# بندش لگانے و کھولنے کے تیر بہدف اعمال

از قلم: قیصر احمد بی۔اے کراچی

(قسط نمبر 2)

## عمل بندش ہر چیز کو باندھنا

**عمل:**۔ اللہ نے رسول بدھے پیر، بدھے ساجی احمد، احمد کبیر بدھے سبھ نال، بل بدھال گنہاں نال، ایسی بادی بدھاں جیسی بدھے نہ کوئی پھر منتر ایسر مانڈے کا تیری واچھیاں پُھرے کم سوئی آپ اللہ تے آپ رسول کرے۔

**طریقہ:**۔ مندرجہ بالا عمل کو گیارہ مرتبہ مٹی پر یا قبرستان کی سات کنکریوں پر گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کر کے اس جگہ پھینک دیں انشاء اللہ فوراً وہ جگہ ویران اور بندھ جائے گی۔

## ہر چیز بند کرنا

**عمل:**۔ یا الٰھی بند یا الٰھی بند، یا الٰھی بند، بِحُرمَت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم بند، یَا قَابِضُ یَا قھارُ یا جَبّار یا صنارُ آحَدُ رَسَصُ طَعَكَ لَمَوہ پڑھ کر پھینکوں جس پر خاک اس کی دکان یا جو بھی چیز باندھنی ہو بند بِحَقِّ جبرائیل علیہ السلام بند بِحَقِّ اسرافیل علیہ السلام بند بِحَقِّ میکائیل بحق عزرائیل بند بحکم خدا بند ریتی اُتے رِیتا سَتی اُتے سَنّاں فلاں دی دکان بنا یا جو چیز بند کرنی ہو اس کا نام لیں الٰھی بِحُرمَتِ چارے یار بند۔

**طریقہ:**۔ 108 مرتبہ بغیر بسم اللہ بغیر درود شریف پڑھ کر عمل مذکورہ بالا کو کسی مٹی پر یا قبرستان کی مٹی پر دم کر کے پھینک دیں وہ جگہ وہ چیز فوراً بندھ جائے گی۔

## ہر چیز بند کرنا

دکان، فیکٹری یا جو بھی چیز بن کرنی ہو تو منگل یا سنیچر کو دن بارہ بجے سات عدد قبرستان کی کنکریوں پر 101 بار یہ آیت پڑھ کر بغیر بسم اللہ بغیر درود کے دم کریں اور اس جگہ ڈال دیں وہ چیز فوراً بند ہو جائے گی آیت یہ ہے۔ اِنَّھُمۡ یَکِیدُونَ کَیۡدًا وَّ اَکِیدُ کَیۡدًا ۝

## بندش ہر چیز باندھنا

**عمل:**۔ دَربَنّاں دَربار بَنّاں راجہ بَنّاں پَر جابَنّاں نگرنا بَنّاں تلوار بَنّاں کالی مائی کے چارے ہٹے چوھاں سر بھروئیاں نہ پتن بٹھ نہ پکن روٹیاں پار سمندر کیڑا وَسے جاں مچھی مول نہ پھسے جلتی بنھ بلتی بنھ بنھوں (چلتی دکان) اگن سرائیں سوئے مُکھ سن کا مُکھ بنھ ہنومان کی دھائی۔

**طریقہ:**۔ سات عدد قبرستان کی کنکریاں یا قبرستان کی مٹی لیکر عمل مذکورہ بال کو گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھ کر دم کر کے ڈال دیں۔ وہ چیز فوراً بندھ جائے گی۔

## بندش ہر چیز باندھنا

**عمل:**۔ جَل باندھوں جَلیائی باندھوں، باندھوں لتیل کڑاھی، چھتیس بوند کا جھونپڑا باوا آدم علیہ السلام کی دھائی۔

**طریقہ:**۔ قبرستان کی 21 عدد کنکریاں لیکر ہر کنکری پر عمل کو 21 مرتبہ پڑھ کر دم کر کے اس جگہ پھینک دو فوراً وہ چیز بندھ جائے گی۔

## بندش یعنی ہر چیز کو باندھنا

**عمل:**۔ اللہ اللہ حق فرید، یا فرید بابا فرید کملی مس اندھیری رات، پانی باندھوں پون باندھوں، چاروں کھونٹ باندھوں، جِن باندھوں جنات باندھوں، بھوت باندھوں، پری باندھوں، چڑیل باندھوں، ڈائن باندھوں ہر چیز باندھوں، دکان باندھوں مکان باندھوں، کاروبار باندھوں، میرا باندھے نہ بندھے تو بابا فرید کی کملی نہ کھلائوں، حق فرید یا فرید بابا فرید۔

**طریقہ:**۔ 21 مرتبہ عملی کو پڑھ کر کسی چیز مثلاً قبرستان کی مٹی یا قبرستان

کے کنکروں پر دم کر کے اس جگہ ڈال دیں انشاء اللہ تعالیٰ وہ چیز فوراً بندھ جائے گی۔ (آزمودہ است)

## اعمال بندش اور خلاص صدری

**عمل بندش (1):**۔ اِندری بَنّھاں بِندری بَنّھاں، بَنّھاں بُوند ستارے سکے گیٹ کا پیٹ بنھاں وچے بنھاں ناڑے بھار وٹا کی ڈھووے میرا بھیرو، پیر پیارا چلے منتر پُھرے جنتر ویکھاں کالیا بھوت تیری حاضری کا تماشا بنھ مار کلام کچے فلاں شئے دامنہ بجھے۔

**عمل بندش (2):**۔ حاضر ماتا تارنی نیل سنگل گاڑنی بیٹھا میں تادلیر بنڈ کھڑا ھیں تا شیر بند ککھ بنھ، مُکھ بنھ، ھتھیار بنھ، دِل دِل دریا بنھ فلاں چیز بنھ ایسا بَنّھے جیسا آپ دانا تارنی بَنّھے۔

### عمل خلاص (کھولنا)

**عمل:**۔ حاضر ماتا تارنی پنل سنگل جھاڑنی بیٹھا ھیں تا کھڑا کر کھڑا ھیں تارہ چھوڑ، کُکھُ چھوڑ مُکھ چھوڑ، ھتھیار چھوڑ، دِل دِل دریا چھوڑ، فِلاں جیز سحر و جادو تروڑ ایسا جادو چھوڑ جیسی آپ نا تارنی چھوڑے۔

مندرجہ بالا اعمال پُر تاثیر و تجربہ کی کسوٹی پر پورے اُترے ہیں۔ ان اعمال بندش کو جائز جگہ پر استعمال کریں۔

**فوائد (1):**۔ اگر کسی چیز کو باندھنا ہو تو عمل بندش سات بار مٹی کے کنکروں پر پڑھ کر جس چیز کو باندھنا ہو اس کو ایک ایک کر کے ماریں، یا مٹی پر دم کر کے مٹی ڈال دیں انشاء اللہ وہ چیز فوراً بندش میں آجائے گی۔ اگر اس کو کھولنا ہو تو عمل خلاص کو سات بار پڑھ کر سات عدد مٹی کے کنکروں پر دم کر کے اس چیز کو ماریں انشاس اللہ فوراً خلاص ہوگی۔

(2):۔ اگر کسی عورت کے حمل اسقاط ہو جاتے ہوں تو آپ عمل بندش نمبر 2 یعنی حاضر ماتا تارنی نیل سنگل گاڑنی سات بار پڑھ کر نئے تالے پر دم کر کے تالہ کو بند کر لیں اور چابی اس عورت کو دیں۔ عورت تالا اور چابی اپنے گھر میں محفوظ جگہ رکھے۔ جب بچہ کی ولادت کا وقت آجائے تو پھر عمل خلاف یعنی عمل نمبر 3 کو سات بار پڑھ کر اُسی تالہ پر دم کر کے چابی لگا کر کھولیں انشاء اللہ جلد ہی ولادت ہوگی۔ اگر عورت کی ککھ نہ کھولی گئی تو بچہ آپریشن سے ہوگا۔

(3):۔ اگر کسی گائے، بکری، بھیڑ، ڈنبی، اونٹنی یا بھینس یا کوئی مادہ جانور کا حمل اسقاط ہو جاتا ہو تو آپ عمل بندش سات بار پڑھ کر نمبر 2 والا یعنی حاضر ماتا تارنی نیل سنگل گاڑنی پڑھ کر تالے کے اوپر سات بار پڑھ کر دم کر کے تالے کو بند کر دیں اور چابی تالے سے نکال لیں اور جب بچہ کی پیدائش کا وقت وہ تو اسی تالے کے اوپر سات بار عمل خلاص پڑھ کر دم کر کے تالا کھول دیں انشاء اللہ بچہ کی جلدی پیدائش ہوگی۔

(4):۔ اگر کسی عورت یا مرد پر کسی نے جادو کر دیا ہو تو آپ عمل خلاص حاضر ماتا تارنی نیل سنگل جھاڑنی سات بار پڑھ کر مسحور پر پھونک ماریں انشاء اللہ فوراً اسی وقت جادو کا اثر ختم ہو جائیگا۔

(5):۔ اگر کسی نے کسی کا ہتھیار باندھ دیا ہو تو وہ ہتھیار اس کو تنگ کر رہا ہو یا ہتھیار ہاتھ اور پاؤں کو لگ کر زخمی کرتا ہو یا خراب رہتا ہو تو آپ عمل خلاص سات مرتبہ پڑھ کر اس پر پھونک ماریں انشاء اللہ فوراً ہتھیار خلاص وہ جائیگا۔

(6):۔ اگر کسی نے دکان، ٹریکٹر، موٹر سائیکل، انجن، بھٹہ یا بھٹی، آٹا پیسنے کی میشن، ورکشاپ، کاروبار، فٹ بال، کبڈی، اکھاڑہ، کرکٹ، والی بال باندھ دیا ہو تو آپ عمل خلاص سات بار پڑھ کر اس پر پھونک ماریں انشاء اللہ وہ چیز فوراً ہی خلاص (کُھل) جائے گی۔

## ہمہ قسم بندش کھولنے کے تیر بہدف اعمال سحر جادو اور ہر قسم کی بندش کھولنا

(1):۔ ڈب چھوڑاں، ڈب جھاڑ چھوڑاں، اگ دا نار چھوڑاں، کالی گانیاں سَت سُریاں، سَت بیٹیاں چھوڑاں، آڑے چھوڑاں، جڑے چھوڑاں، سلطان احمد کبیر دے کڑے چھوڑاں، بارہ کوہ اگاڑی بارہ کوہ پچھاڑی چھوڑاں، ایسی چھوڑ چھوڑاں جیسی چھوڑ چھڑے، حضرت سلیمان پیغمبر علیہ السلام ما عیسیٰ علیہ السلام تیری واچہ، چھوڑاں کا ھو اللہ استاد پیر بادشاہ چھوڑے، اللہ دے نبی دا بچن کوئی نہ سکے پھیر،

ما عیسٰیل پھرے منتر ایشور مهادیو، قدرے الله قدرے رسول ﷺ، الله دی الهی محمد ﷺ دی بادشاهی۔

**طریقہ:**۔ سات بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے پانی پئیں اگر آپ پر کسی بھی قسم کی بندش سحر یا جادو ہوگا انشاس اللہ فوراً ہمیشہ کیلئے ختم ہوگا۔

اگر کسی کی دکان، فیکٹری یا کارخانہ بند ہو تو سات مرتبہ عمل پڑھ کر پانی پر دم کر کے پانی صبح اور شام چھڑکیں انشاء اللہ ہر قسم کی بندش ختم ہوگی۔

## عمل نمبر 2 بندش ختم کرنا

الله دی الهی، محمد دی بادشاهی، جو قرآن پاک پڑھے کرے سچے نبی کو سلام ۔ اودس پکھی پچاس دی بنی بائی، بائی سیٹھر مانٹر مس مانٹر چھوڑی ایڑا پیڑا میں چھوڑاں رس چھوڑاں رسکار چھوڑاں، دریاں چھوڑاں، دردی دردی چھوڑاں، سو موار آیا۔

**طریقہ:**۔ عمل مذکورہ بالا کو پانی پر سات بار پڑھ کر دم کر کے پئیں اگر دکان، مکان، فیکٹری، کارخانہ بند ہو تو پانی دم کیا ہوا صبح اور شام چھڑکیں انشاء اللہ ہمہ قسم کی بندش فوراً ختم ہوگی۔

## سحر و جادو و همه قسم کی بندش کھولنا

**منتر:**۔ هتھ بجے هتهیار بجے، کو کھ بجے پھوك بجے گر صُراحی، لکھ ٹکے دا دَستہ بجے، هنومان دی دُهائی، ایسی بجنی بجے جیسے ساگر سمندر دی نهر بجے۔

**طریقہ:**۔ مذکورہ بالا عمل کو سات یا گیارہ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پئیں اور اگر کسی نے دکان، مکان، فیکٹری، کارخانہ یا کوئی بھی شے باندھ دی ہو تو پانی کو روزانہ صبح وشام چھڑکیں تین یوم میں انشاء اللہ ہر قسم کی بندش وسحر دُور ہو۔

## سحر و جادو اور ہر قسم کی بندش کھولنا

سورہ کوثر اور سورہ الم نشرح 101 بار دونوں پڑھ کر پانی پر دم کر کے پئیں اور دکان، فیکٹری، کارخانہ یا کوئی بھی چیز بند ہو تو پانی پر دم کر کے پانی کو صبح وشام چھڑکیں کیا مجال ہے کہ تین چار دن میں بندش ختم نہ ہو عمل کیا ہے معجزاتی کرشمہ ہے۔ آزمائیں اور احقر کو دُعاؤں میں یاد فرمائیں۔

## سحر و جادو اور همه قسم کی بندش ختم کرنا

**عمل:**۔ سورہ عبس 21 مرتبہ پڑھیں اور دم کریں اور کہیں کہ جس نے مجھ پر جادو کیا ہے وہ جادو سحر اس پر پلٹ کر جائے اور اُسی پر پڑے ایسا ہی ہوگا۔ اور اگر کسی نے دکان، فیکٹری، کارخانہ یا کوئی اور دوسری چیز بند ہو تو مذکورہ بالا عمل کو 21 مرتبہ پانی پر پڑھ کر دم کر کے صبح وشام دکان پر یا فیکٹری پر چھڑکیں تین چار یوم میں بندش ختم ہوگی انشاء اللہ تعالیٰ۔

## دنیا کی ہر قسم کی بندش ختم کرنا

**عمل:**۔ سورہ الم نشرح، سورہ کوثر۔ اَلٓمٓ اللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّومُ ۔ اِنَّا نَحْنُ نُحْيِ الْمَوْتٰى وَ نَكْتُبُ مَا قَدَّمُوْا وَ اٰثَارَهُمْ وَ كُلَّ شَيْءٍ اَحْصَيْنٰهُ فِيْٓ اِمَامٍ مُّبِيْنٍ ۝ یٰسین شریف آیت 12

لَا اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ سُبْحَانَ الْفَتَّاحِ الْعَلِيْمِ ۝ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنَ الشَّيْطٰنِ الرَّجِيْمِ يَا بَاسِطُ. يَا خَالِصُ يَا مُخْلِصُ يَا خَلَاصُ بِحَقِّ خواجه خضر ﷺ و الیاس علیه السلام وَ بِحَقِّ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ ۝ تمام آیتیں صرف 101 بار پڑھ کر پانی پر دم کر کے پئیں۔ اور اگر دکان، کارخانہ، فیکٹری یا کوئی اور چیز باندھ دی ہو تو مذکورہ بالا عمل 101 بار پانی پر پڑھ کر دم کریں اور صبح شام پانی چھڑکیں برسہا برس کی بندش انشاء اللہ تعالیٰ ایک ہفتہ میں ختم ہو جائے گی۔ (آزمودہ است مجرب المجرب است)

## ہر قسم کی بندش سحر و جادو ختم کرنا

**عمل:**۔ بجری (بجلی) بجرِی بجار بجرِی کو اڑ باندھوں، بجری دسوں دوار، بجری آئے بجرِی جائے سب جگ سمائے جادو ٹونہ سب رَد ہو جائے جو جو کرے سو سو میرے، اُلٹ پَلٹ کر اُسی پر پڑے بِحَقِّ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰه محمد رسول اللّٰه ۝ وَ نُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّ رَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ وَلَا يَزِيْدُ الظّٰلِمِيْنَ اِلَّا خَسَارًا بِحَقِّ كٓهٰيٰعٓصٓ حٰمٓ عٓسٓقٓ ۝

**طریقہ:**۔ عمل مذکورہ بالا کو صرف گیارہ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پئیں ہر قسم کا سحر و جادو ختم ہوگا اور اگر کسی نے مکان، دکان، فیکٹری، کارخانہ یا کوئی بھی چیز باندھ دی ہو تو عمل مذکورہ بالا کو صرف گیارہ مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے چھڑکیں انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کی بندش فوراً ختم ہوگی۔

(جاری ہے)

# دربارِ مصطفائی کا روحانی فیض

## نظراتِ سیّارگان کے عملیات برائے ماہِ اکتوبر 2017ء

آسمانی کونسل میں نظراتِ سیارگان کی عملیات وتعویذات کی تیاری میں ایسے ہی اہمیت رکھتی ہے جیسے جسم میں روح کی ہو۔ مندرجہ ذیل اوقات تربیع میں نحس اعمال جبکہ تسدیس، تثلیث اور قران (بشرطیکہ قران نحس کواکب کا نہ ہو) میں سعد اعمال کیے جاتے ہیں۔
قارئین آئینہ قسمت! چند سال سے آپ نے اس کالم میں تبدیلی محسوس کی ہوگی۔ نظر سیارگان کی اِبتداء، انتہا اور خاتمہ کے اوقات بن عملیات میں شامل کرکے ہم نے عاملین، شائقین عملیات کیلئے آسانی پیدا کردی ہے۔ اب یہ اُلجھن ختم ہوگئی کہ فلاں سیارے کی نظر کب بن کر کب ختم ہوگی۔ اب عملیات کی تیاری میں پورے پورے وقت سے اِستفادہ کیا جاسکتا ہے۔ نقشہ ساعت (جو نیچے درج ہے) سے جو ہردن طلوعِ آفتاب سے شروع ہوتی ہے، اپنے شہر کے طلوعِ آفتاب سے متعلقہ ستارے کی ساعت دیکھ کر اس ساعت میں تیار کیا گیا عمل اور بھی مؤثر ہوجاتا ہے۔ سالنامہ زنجانی جنتری **2017**ء میں بھی ہم نے اہم سالانہ نظراتِ سیارگان تفصیلی درج کیے ہیں۔ ہماری خدمت باعثِ فخر تبھی بن سکتی ہے، جب آپ وقتاً فوقتاً اپنے تبصروں سے نوازتے رہیں۔ **عامل شاہ زنجانی**

کسی بھی عمل کی ابتداء سے پہلے **2** رکعت نماز اجمالاً ہدیہ روح حضرت رسالت پناہ ﷺ مع سائر انبیاء، عظامؑ اور اولیاء کرامؒ پڑھیں۔ پھر مخصوص بہ نیت رجال الغیب مردانِ خدا جس سمت یہ اس روز کھڑے ہوں، اُن کی طرف بادب رُخ کرکے دائیں ہاتھ کی شہادت کی انگلی اُس سمت کھڑی کرکے درج ذیل دعا مع ایک بار بسم اللہ شریف پڑھ کر سات بار پڑھیں۔ رجال الغیب کی تواریخ کا چارٹ حسب ذیل ہے۔ عمل کرتے وقت رجال الغیب کی جانب اپنی پشت رکھیں۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| جنوب،مشرق 24`16`09`01 | جنوب مغرب 25`17`10`02 | جنوب 26`18`11`03 | مغرب 27`19`12`04 |
| شمال مغرب 00`20`13`05 | شمال مشرق 28`21`00`06 | مشرق 29`22`14`07 | شمال 30`23`15`08 |

**بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اَلسَّلَامُ عَلَیْکُمْ یَا رِجَالُ الْغَیْبِ وَیَا اَرْوَاحُ الْمُقَدَّسَۃ اَعِیْنُوْنِیْ بِقُوَّۃٍ وَّ نْظُرُوْنِیْ بِنَظْرَۃٍ یَا رُقَبَاءُ یَا نُقَبَاءُ یَا نُجَبَاءُ یَا اَبْدَالُ یَا اَوْتَادُ یَا قُطْبُ یَا غَوْثُ اَعِیْنُوْنِیْ بِحُرْمَۃِ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمْ وَعَلٰی اٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ اَجْمَعِیْنَ**

روحانی ماہنامہ آئینہ قسمت میں تمام اعمال نیک نیتی کی بناء پر عاملین وقارئین کے استفادہ کیلئے دیئے جاتے ہیں۔ جائز کام میں تو اللہ اور اس کا رسول بھی مدد کرتے ہیں۔ ناجائز عمل کرنے سے باز رہیں، ورنہ سخت رجعت بھی ممکن ہے۔ بہرحال جب بھی کوئی عمل کریں تو لازم ہے کہ عمل کی رجعت سے بچنے کیلئے **6** کلو چینی، ایک کلو سوجی یا بارہ کلو باجرہ، دو کلو چاول اپنے سر سے وار کر رکھ لیں۔ بعد از عمل استعمال سے پہلے کسی بھی قبرستان جاکر عامل شاہ زنجانی کا اور اپنا اہلِ قبور کو سلام عرض کریں اور فاتحہ خوانی کرکے درختوں کی جڑوں میں حشرات الارض کو صدقہ ڈال دیں اور صدقہ ڈالنے کے بعد پیچھے مڑ کر نہ دیکھیں۔ یہ صدقہ صرف ایک عمل کیلئے ہے، دوسرے عمل کیلئے علیحدہ صدقہ دیں۔

### ساعات کی ترتیب آپ کے شہر کے طلوع آفتاب سے شروع ہوتی ہے

| شمار | پہلی | | | | | | | | دوسری | | | | | | | | تیسری | | | | | | | چوتھی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دن | ۱ | ۲ | ۳ | ۴ | ۵ | ۶ | ۷ | ۸ | ۹ | ۱۰ | ۱۱ | ۱۲ | ۱۳ | ۱۴ | ۱۵ | ۱۶ | ۱۷ | ۱۸ | ۱۹ | ۲۰ | ۲۱ | ۲۲ | ۲۳ | ۲۴ |
| اتوار | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد |
| پیر | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری |
| منگل | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ |
| بدھ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل |
| جمعرات | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس |
| جمعہ | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر |
| ہفتہ | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ | شمس | زہرہ | عطارد | قمر | زحل | مشتری | مریخ |

**قران زہرہ مریخ:** اس سعد وقت کی ابتداء 4 اکتوبر 5 بجکر 55 منٹ، مکمل نظر 5 اکتوبر 21 بجکر 53 منٹ اور خاتمہ نظر 7 اکتوبر 13 بجکر 44 منٹ پر ہوگا۔ تسخیر مرد و زن زوجین میں صلح صفائی کیلئے سورۃ یوسف کا نقش لکھ کر باپرہیز پاس رکھیں یا پھلدار درخت سے باندھیں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۴۱۹۹۸ | ۳۳۵۹۸۸ | ۱۲۵۹۹۴ |
| ۲۰۹۹۰ | یہاں مقصد لکھیں | ۲۹۳۹۹۰ |
| ۲۵۱۹۹۲ | ۱۶۷۹۹۲ | ۸۳۹۹۶ |

**قران شمس عطارد:** جدید علم نجوم میں اس سعد وقت کی ابتداء 7 اکتوبر 13 بجکر 44 منٹ، مکمل نظر 9 اکتوبر 1 بجکر 53 منٹ اور خاتمہ نظر 10 اکتوبر 10 بجکر 24 منٹ پر ہوگا، ڈپریشن سے نجات شفایابی اور ابتداء کاروبار کیلئے اسم اعظم ''یاقوی'' کا مثلث نقش لکھیں۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ یاقوی | ۱۴ یاقوی | ۱۱ یاقوی | ۸ یاقوی |
| ۱۲ یاقوی | ۷ یاقوی | ۲ یاقوی | ۱۳ یاقوی |
| ۶ یاقوی | ۹ یاقوی | ۱۶ یاقوی | ۳ یاقوی |
| ۱۵ یاقوی | ۴ یاقوی | ۵ یاقوی | ۱۰ یاقوی |

**تربیع زہرہ زحل:** اس نحس وقت کی ابتداء 7 اکتوبر 21 بجکر 22 منٹ، مکمل نظر 8 اکتوبر 17 بجکر 53 منٹ اور خاتمہ نظر 9 اکتوبر 14 بجکر 25 منٹ پر ہوگا، حاسدین میں فتنہ وفساد پیدا کرنے کیلئے سورۃ مائدہ کا خالی البطن نقش لکھ کر احاطہ قبور میں دفن کریں، ناجائز ہرگز نہ کریں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۷۰۷۱۲ | ۵۶۵۶۹۸ | ۲۱۲۱۳۶ |
| ۳۵۳۵۶۰ | یہاں مقصد لکھیں | ۴۹۴۹۸۶ |
| ۴۲۴۲۷۴ | ۲۸۲۸۴۸ | ۱۴۱۴۲۴ |

**تربیع مریخ زحل:** اس نحس وقت کی ابتداء 9 اکتوبر 23 بجکر 57 منٹ، مکمل نظر 11 اکتوبر 18 بجکر 37 منٹ اور خاتمہ نظر 13 اکتوبر 13 بجکر 27 منٹ پر ہوگا۔ دشمنوں کو ذلیل وخوار کرنے کیلئے اگر اشد ضروری ہو تو روزانہ ہر نماز کے بعد 101 مرتبہ سورۃ کوثر پڑھ کر دعا کریں اور خالی البطن نقش لکھ کر احاطہ قبور میں دفن کریں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۲۲۹ | ۱۸۳۸ | ۶۸۷ |
| ۱۱۴۵ | یہاں مقصد لکھیں | ۱۶۰۹ |
| ۱۳۸۰ | ۹۱۶ | ۴۵۸ |

**تسدیس عطارد زحل:** اس سعد وقت کی ابتداء 12 اکتوبر 17 بجکر 9 منٹ، مکمل نظر 13 اکتوبر 8 بجکر 2 منٹ اور خاتمہ نظر 13 اکتوبر 22 بجکر 59 منٹ پر ہوگا، برائے حل المشکلات ہر قسم نقش نادعلی بنا کر باپرہیز پاس رکھیں، دن بدن نیکی پائیں گے۔




**تسدیس شمس زحل:** اس سعد وقت کی ابتداء 15 اکتوبر 14 بجکر صفر منٹ، مکمل نظر 16 اکتوبر 16 بجکر 13 منٹ اور خاتمہ نظر 17 اکتوبر 18 بجکر 27 منٹ پر ہوگا، برائے ترقی روزگار، کشادگی رزق کیلئے سورۃ نور کا خالی البطن نقش لکھ کر باپرہیز پاس رکھیں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۳۳۵۳۸ | ۲۶۸۳۰۵ | ۱۰۰۶۱۴ |
| ۱۶۷۶۹۰ | یہاں مقصد لکھیں | ۲۳۴۷۶۷ |
| ۲۰۱۲۲۹ | ۱۳۴۱۵۲ | ۶۷۰۷۶ |

**قران عطارد مشتری:** اس سعد وقت کی ابتداء 17 اکتوبر 20 بجکر 51 منٹ، مکمل نظر 18 اکتوبر 13 بجکر 54 منٹ اور خاتمہ نظر 19 اکتوبر 7 بجکر 2 منٹ پر ہوگا، ترقی علوم کیلئے سورۃ طٰہٰ کی آیت کا نقش ساعت عطارد میں لکھ کر باپرہیز پاس رکھیں۔

| بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ | | |
|---|---|---|
| ۸ زدنی | ۱ رب | ۶ علماً |
| ۳ علماً | ۵ زدنی | ۷ رب |
| ۴ رب | ۹ علماً | ۲ زدنی |

**قران شمس مشتری:** جدید علم نجوم میں 25 اکتوبر 16 بجکر 21 منٹ، مکمل نظر 26 اکتوبر 23 بجکر 9 منٹ جبکہ خاتمہ نظر 28 اکتوبر 5 بجکر 56 منٹ پر ہوگا، ہمت وحوصلہ بڑھانے اور روحانیت کھولنے کیلئے سورۃ فاتحہ کا نقش لکھ کر باپرہیز پاس رکھیں۔

| ۷۸۶ | | |
|---|---|---|
| ۷۸۸ | ۶۳۰۹ | ۲۳۶۴ |
| ۳۹۴۰ | یہاں مقصد لکھیں | ۵۵۲۱ |
| ۴۷۳۳ | ۳۱۵۲ | ۱۵۷۶ |

**نوٹ:** جو بہن بھائی خود یہ اعمال نہ کر سکیں۔ وہ شاہ زنجانی سے رجوع کریں۔

